| | |
|---|---|
| شبوشہ زدن بکارِ کسے | کسی کی چلتی ہوئی گاڑی میں روڑا اٹکانا۔ |
| شوکا | جھانک۔ ہرن۔ |
| شوکہ | کانٹا جس سے انگریز لوگ کھانا کھاتے ہیں۔ |
| شوہر خواہر | نند۔ شوہر کی بہن۔ |
| شوہر شنیدنی | زن مرید۔ |
| شوہر مردہ | بیوہ۔ |
| شہاب ہوا | نڑی۔ بان۔ |
| شہادت نامہ | سند۔ سرٹیفکیٹ۔ |
| شہپرہ۔ یا شہپرک | تتلی |
| شہر حاکم نشین | دار الحکومت۔ |
| شہریہ | مشاہرہ۔ |
| شہلیدن | پریشان ہونا۔ |
| شہنہ (ب) | ہنہناہٹ۔ |
| شہود اقامہ کردن | گواہ پیش کرنا۔ |
| شہیق | گدھے کی آواز۔ |
| شیار کردن | زمین جوتنا۔ |
| شیب | نشیب۔ |
| شیپور | بگل۔ |
| شیخک | تسبیح کا امام۔ |
| شیخ متصبی | بوڑھا جو بچہ بنتا ہے (پیرنابالغ) |

| | |
|---|---|
| شیر (ری) | حصہ۔ کمپانی۔ دو ہزار۔ شیر زیر دست و پائے مردم انداختہ است کمپنی نے دو ہزار حصہ فروخت کیلئے رکھے ہیں۔ نل کی ٹونٹی۔ |
| شیر آویز | لکڑی یا رسی کا چھینکا جسمیں ایک ہی درجہ ہوتا ہے۔ |
| شیر آب | پانی کی ٹونٹی۔ براسکاگ۔ |
| شیر ترش است | دودھ پھٹا ہوا ہے۔ |
| شیرچی | شراب بیچنے والا۔ |
| شیر خام خوردن | غفلت کرنا۔ خام طمعی کرنا۔ |
| شیر مور | ایک قسم کا کیڑا۔ |
| شیرنی خوران | منگنی۔ |
| شیر دانی | سقف ماہی پشت۔ |
| شیر و خورشید | ایران کا شاہی نشان۔ |
| شیر ور بریدہ است | دودھ پھٹا ہوا ہے۔ |
| شیر بسرش مشت | خوب لوٹا یا ٹھکا۔ خوب مونڈا۔ |
| شیرہ خانہ | وہ مقام جہاں شراب کشید کی جاتی ہے۔ |
| شیریں | دلچسپ۔ خوب صورت۔ |
| شیریں بار | (اعلیٰ سوسایٹی کی اصطلاح) محرّم |
| شیرینی | رشوت۔ |
| شیرینی آلات | (جمع شیرینی) مٹھائیاں۔ |

| | |
|---|---|
| شیشک | تقریباً چھ مہینہ کا بھیڑ کا بچہ۔ مینڈھا۔ |
| شیشہ | یعنی عدد، عکس یعنی فوٹو کیساتھ استعمال ہوتا ہے۔ |
| شیشہ قاب | گھڑی کا شیشہ۔ |
| شیشہ رب | ہیرو میٹر۔ |
| شیطان مرا تجربہ کرو | شیطان نے مجھے لالچ دے دیا۔ |
| شیطانی شدن | احتلام ہوجانا۔ |
| شیطنک یا شیطانک | ببلی۔ |
| شلیطہ | (رگالی) "پھوہڑ" پلشت دیکھئے۔ |
| شیفور | بگل۔ |
| شیلان | تھوڑے عرض کا لمبا دسترخوان۔ |
| شیلان کشیدن | ضیافت کرنا۔ عام دعوت کرنا۔ |
| شیوہ خوب داشتن | خوشخط لکھنے والا ہونا۔ |
| شیوانیدن | آٹا گوندھنا۔ |

## ص

| | |
|---|---|
| صاحب خون | مقتول کا وارث۔ |
| صاحب دیوان | رجسٹرار۔ جنرل پے ماسٹر۔ |
| صاحب قران | ایران کا ایک سکہ جسے صرف "قران" بھی کہتے ہیں اور قران کو ہزار اور ہزار دینار بھی کہتے ہیں۔ |
| صاحب مردہ | مُردہ کے پس ماندگان۔ |
| صاحب نفوذ | بارسوخ۔ |
| صاری اصلان | (یعنی شیر زرد) بادشاہ کے میر شکار کا نام۔ |
| صاغری | ایک قسم کا چمڑا جو عموماً سبز رنگ کا ہوتا ہے۔ |
| صافی کردن | کپڑے میں چھاننا |
| صبایا | لڑکیاں۔ |
| صَبَّحَکَ اللہ بالخیر | گڈ مارننگ۔ |
| صبح کور | صبح کاذب۔ |
| صحاف | جلد ساز۔ |
| صحبت کردن یا داشتن | بات چیت کرنا۔ گفتگو کرنا۔ |
| صحرا | شہر کے باہر کا حصہ۔ |
| صحن | رکابی۔ |
| صدارت | وزارت۔ |
| صدارس | وہ جگہ جہاں تک آواز پہنچ سکے۔ |
| صدائے جنگل | صدائے بازگشت۔ |
| صدا کردن | آواز دینا۔ بلانا۔ |

| | |
|---|---|
| صدائش بادرو دیوار می جنگد | اُسکی آواز بڑی درست ہے۔ |
| صدائے عیش و عشرت و تار و تمبک | دھوم دھام۔ |
| صد پا | کھنکھجورا۔ |
| صد پر | صد برگ۔ گینڈا۔ |
| صد شاخ شدن | سو ٹکڑے ہو جانا۔ |
| صدمۂ سنگین | ضرب شدید۔ |
| صد یک | ایک فی صدی۔ |
| صرافت | از صرافت انداختن۔ کسی خیال سے باز رکھنا۔ نظر سے گرا دینا۔ دل سے اُتار دینا۔ |
| صربستان | سرویہ۔ |
| صرف بات صدے یک روپیہ بست | بل پر ایک فی صدی چھوٹ ہے۔ |
| صرف شب چرہ | رات کا کھانا۔ |
| صرف شدن | غذا کا کھایا جانا۔ |
| صرفہ | نفع این کار صرفہ ندارد۔ اس کام میں نفع نہیں ہے۔ |
| صرفہ جوئی یا صرفہ بینی | کفایت شعاری |

| | |
|---|---|
| صف | کلاس۔ |
| صَفرا کردن | غصے ہونا۔ قے کرنا۔ |
| صِفر کردن | خالی کرنا۔ |
| صَفچہ | "رواق" کے سامنے کا صحن۔ |
| صف سلام برپا کردن | بادشاہ کا دربار کرنا۔ |
| صلوت | ایران میں دستور ہے کہ جب کسی کے یہاں موت ہو جاتی ہے تو ایک مُلّا اُس کے مکان کی چھت پر کھڑا ہو کر کچھ دعائیں پڑھتا ہے جو درحقیقت متوفی کی موت کا اعلان ہوتا ہے اسی کو صلوات کہتے ہیں۔ |
| صلوت کش | مُلّا جو چھت پر کھڑے ہو کر کسی کی موت کا اعلان یا منادی کرتا ہے۔ |
| صُلبی | ٹھوس۔ |
| صندلی | کُرسی۔ |
| صندوق اعانتہ | وہ صندوق جس میں چندہ ڈال دیا جاتا ہے۔ |
| صندوق پوستہ | لیٹر بکس۔ |
| صندوق خانہ | کمرہ جس میں روپیہ زیورات اور کپڑے وغیرہ رہتے ہیں۔ |

| | |
|---|---|
| صندوق دار | جس شخص کے کپڑے سپرد رہتے ہیں۔ |
| صندوق موزیک | ہارمونیم۔ |
| صنیع الدولہ | پرائیویٹ سیکرٹری۔ |
| صوت | آواز۔ ووٹ۔ |
| صورت | چہرہ۔ |
| صورت الکسر | شمار کنندہ۔ |
| صورت بہم پیچیدن | پیچ وتاب کھانا۔ |
| صورت دادن | عمل میں لانا۔ بنانا۔ |
| صورت سبز رنگ | سانولا۔ |
| صورت کشیدہ | کتابی چہرہ۔ |
| صورت مجلس | جلسہ کی روئداد۔ |
| صوتموری | اودبلاو۔ |
| صہریج | تالاب۔ |
| صیدلیہ | دوا فروشی کی دوکان۔ دواخانہ۔ |
| صیغہ | متعی بیوی۔ |
| صیغہ پدر فرزندی خواند | اُس نے (اُسے) متبنّیٰ کرنیکی رسم ادا کی۔ |
| صیغہ جاری کردن | نکاح پڑھنا۔ |
| صیفی کاری | گرمیوں کے موسم میں باغبانی نیز |

| | |
|---|---|
| | مجازاً بے وقت کوئی کام کرتا ہے۔ |
| صینیہ | سینی |

## ض

| | |
|---|---|
| ضابطہ | ایک یا کئی گاؤں کا چودہری افسر پولس۔ |
| ضرّاب خانہ | ٹکسال۔ |
| ضرب گرفتن | مذاق بنانا۔ |
| ضربیہ | ٹکس۔ |
| ضروری میروم | رفع حاجت کے لئے جاتا ہوں۔ |
| ضعف بنیہ | ضعف جسم۔ |
| ضعف کردن | نیم بیہوش ہونا۔ |
| ضعیفہ | عورت۔ |
| ضوء | لیمپ |

## ط

| | |
|---|---|
| طابور | پلٹن۔ |
| طاس | تابڑا۔ گنجا۔ نمدے کی بنی ہوئی ٹوپی۔ |
| طاس کلاہ | نمدے کی ٹوپی جبکہ وہ نئی ہو اور اُس کی وضع نہ بگڑی ہو۔ |
| طاس گردان | گولیوں کے ذریعہ فال کھولنے والا |

| | |
|---|---|
| طالش | ایک قوم ہے۔ |
| طاعون کوبی کردن | ٹیکا لگانا۔ (پلیگ کے لئے) |
| طاقت آوردن | غصہ کو پی جانا۔ تحمل کے قابل ہونا۔ |
| طاق نصرت | تہنیت و ورود کے لئے پھول پتوں کا بنایا ہوا دروازہ۔ منڈوہ |
| طاقہ | تھان۔ |
| طالبی | ایک قسم کا خربزہ۔ |
| طاؤلہ | میز۔ |
| طباشیر | چاک۔ (ایک قسم کی سفید مٹی) |
| طبس | "نون و طبس" دیکھئے۔ |
| طبق کش | ٹوکری میں رکھ کر میوہ بیچتے پھرنیوالا۔ حمّال۔ مزدور۔ |
| طبقہ | ڈیسک۔ مکان کی منزل۔ |
| طبل برچیدن | سورج غروب ہونے کے دو گھنٹے بعد نقارہ بجایا جاتا جس کا یہ مطلب ہوتا ہے کہ دوکانیں بند کردو۔ |
| طبل بگیر و بیر بند | سورج غروب ہونے سے تین گھنٹے بعد نقارہ بجاتے ہیں۔ اُس کے بعد پولس کو اختیار ہے کہ جو شخص اسم شب کے |
| | بغیر ملے اُسے پکڑ لیا جائے۔ |
| طبل خوردن | بھاگنا۔ |
| طبل در زیر گلیم زدن یا نواختن | ظاہر بات کو پوشیدہ کرنا۔ |
| طبل در زیر گلیم ماندن | بے نام و نشان ہونا۔ |
| طبل دوتا | آدھی رات کے وقت۔ |
| طبلہ | شکاری لوگ باز کو سدھانے کے لئے بہت سے پر ایک جگہ باندھ کر چڑیا کی سی شکل بنا کر اس میں ایک ڈوری باندھ دیتے ہیں اور اُس کو اچھالتے ہیں جس پر باز دوڑتا ہے۔ |
| طپانیدن | ٹھونسنا۔ بھرنا۔ |
| طرخون | "ترخون" دیکھئے۔ |
| طرح ریزی کردن | کسی امر کے متعلق تدبیر و تجویز کرنا۔ |
| طرف بادپناہی | مخالف ہوا کی طرف۔ |
| طرف ظہر | بعد وقت ظُہر |
| طرق طرق دراز | جھڑ جھڑ یا دھڑ دھڑ یعنی زور زور سے دروازہ کھٹکھٹایا۔ |
| طرلان | ایک قسم کا باز۔ |
| طرہ | جھاوٹ کھڑکی یا دروازہ پر جو ٹین |

| | |
|---|---|
| | وغیرہ کا چھچہ سا لگا دیا جاتا ہے۔ |
| طغرل | ایک قسم کا باز۔ |
| طفرہ | ابہام۔ مغالطہ۔ |
| طفرہ زدن | ٹالنا۔ |
| طفرہ زنی | دھکم دھکا۔ ٹالنا۔ |
| طفل پیر | این چہ قدر طفل پیر پیست۔ یہ لڑکا کیسا پیر منش ہے یہ لڑکا کس قدر جلد جوان ہوا ہے۔ |
| طفل بہ شیر رجوع میکند | (مثل) بچہ اپنی ماں پر جاتا ہے۔ |
| طق طق زدن | انگلی کے پوروں سے میز کو بجانا یعنے کھٹ کھٹ کرنا۔ |
| طلا | سونے کا سکہ۔ |
| طلاکوب کردن | کندن کرنا۔ |
| طلب | روپیہ جو واجب الادا ہو۔ |
| طلبگار را جواب دادن (ب) | رفتہ است طلبگارش را جواب بدہد۔ وہ پاخانہ گیا ہے۔ |
| طلب مواظبت | معجل۔ |
| طلبہ | اعلےٰ درجہ کا شخص۔ |
| طلمبہ | فائر پمپ۔ آگ بجھانیکا انجن۔ |
| طلمبہ چی | فائر پمپ والے۔ |
| طلبحہ | تختۂ بورڈ۔ |
| تامیز یا تمیز | دریائے ٹیمس۔ |

| | |
|---|---|
| طناب انداختن | گلے میں شاں کی پھانسی ڈالنا (ایک سزا) |
| طنبک | ڈھولک۔ |
| طناف (ب) | طناب۔ |
| طوار | مادہ باز۔ (جرہ کی ضد) |
| طوافچی | خوانچہ والا۔ |
| طوپہ | گیند۔ |
| طور | جالی۔ |
| طور سفید | باریلیٹ۔ جالی لوٹ۔ |
| طورغہ | ایک قسم کی چڑیا۔ طوطی۔ |
| طور ماہی | مچھلیاں پکڑنے کا جال۔ |
| طولک کردن (ت) | گریز کرنا۔ |
| طولہ | کتے کا پلہ۔ درندہ کا بچہ۔ تازی یعنے گرے ہاؤنڈ کے سوا ہر قسم کا شکاری کتا۔ |
| طونولاتہ | ٹن ۲۸ من کا ایک انگریزی وزن |
| طوئے گرفتن | شادی کرنا۔ |
| طیارہ | پتنگ۔ گڈی۔ کنکوا |
| طیسہ | پلیٹ۔ |
| طیمس | دریائے ٹیمس |

## ظ

| | |
|---|---|
| ظرف | لفافہ۔ |

ے ظرفیت نداشتن۔ کم ظرف ہونا۔

| | |
|---|---|
| ظہار | ایک قسم کی طلاق۔ |

# ع

| | |
|---|---|
| عابرین | راہگیر۔ راہرو۔ |
| عادت | حیض۔ ایام ماہواری۔ |
| عادت داشتن | عورت کا حائض ہونا۔ |
| عارضین | مدعی مدعا علیہ۔ |
| عاصمہ | دارالسلطنت۔ |
| عباسی | گلابی کی ایک قسم۔ ایک سکہ جو شاہ عباس نے جاری کیا تھا۔ |
| عبری | عبرانی زبان۔ |
| عثمان لو | مغربی ترک۔ |
| عجلہ | گاڑی۔ |
| عدل | کپڑے کی گٹھری۔ |
| عدیم المعروف | خشک مزاج۔ |
| عرّابہ | عرّادہ۔ دیکھیئے۔ |
| عرادہ۔ | چھکڑا گاڑی۔ رہکلہ۔ پھٹپھیا تانگہ |
| عرادہ چی | چھکڑے والا۔ |
| عرشش | چھت جہاز کی چھتری۔ |
| عرشہ | جہاز کا پچھلا حصہ۔ |
| عرض لشکر | فوج کا جائزہ |
| عرضہ | او عرضہ ندارد۔ وہ بارعب نہیں ہے |
| عرضہ داشتن | پیش کرنا۔ |

| | |
|---|---|
| عُرضہ داشتن | تو عرضہ این راندار ی۔ یہ کام تمہاری لیاقت سے باہر ہے۔ |
| عرعر | ہبنگ۔ گاہان عرعر میکنند گائیں ماما کرتی ہیں یا ڈکراتی ہیں۔ |
| عرعر کردن | گدہے کا رینکنا۔ |
| عرفان بافی | علم حقیقت کی گفتگو کے متعلق ایک کلمہ تحقیر۔ |
| عرق | شراب۔ |
| عرقچین | سر پر چسپت منڈھی ہوئی ٹوپی کلاہ یعنی وہ ٹوپی جس پر پگڑی باندھی جاتی ہے۔ |
| عرقچین مودار | ایک قسم کی بالدار ٹوپی یا مصنوعی بال جو گنج کی بیماری والے بچے استعمال کرتے ہیں۔ |
| عرق سوز | گنجھی گرمی۔ |
| عرق گیر | (زین کے نیچے ڈالنے کا) نمدہ۔ |
| عروتیز (ب) | ہنگامہ۔ شوروغل۔ |
| عروس چاہ | زردی مائل سفید رنگ کا الو |
| عروس خالہ | "دم سیجہ" دیکھئے۔ |
| عروسک | گڑیا۔ |
| عروس کشاں | وہ رات جب کہ دولہن دولہا کے گھر لائی جاتی ہے۔ |

۵ عالم ذرات۔ ازعالم ذرات دشمن یکدیگر اند۔ ازل ہی سے ایکدوسرے کے دشمن ہیں۔

| | |
|---|---|
| عزب | ایسا شخص جس کی کافی عمر ہوا اور اُس نے ہنوز شادی نہ کی ہو اور نہ آیندہ ارادہ ہو۔ |
| عساکر نظامیہ | باقاعدہ فوج۔ |
| عشق بازی | اعلےٰ طبقہ کے عشاق کے مابین مخصوص چیزیں استعمال ہوتی ہیں جس کے مختلف معنے ہوتے ہیں مثلاً اگر عاشق اپنی معشوقہ کو جوز بھیجتا ہے تو اُس کے یہ معنے ہیں کہ وہ معشوقہ کے لئے اپنا سر پیش کرتا ہے اور اگر وہ ہیل یعنی الائچی بھیجتا ہے تو اُس کے یہ معنے ہیں کہ وہ بہت بری طرح اپنی معشوقہ کے عشق میں مبتلا ہے اور اگر وہ لوبیا بھیجتا ہے تو اسکے یہ معنے ہیں کہ وہ غایت بیتابی سے اپنی معشوقہ کو طلب کرتا ہے۔ |
| عشور | چنگی کا محصول۔ |
| عصابہ | پٹی۔ (جو زخم وغیرہ پر باندھی جاتی ہے۔) |
| عصای موسی بچشم تو | لڑکے "فنجان بازی" کے کھیل میں یہ جملہ کہتے ہیں معنی یہ ہیں کہ خدا کرے تم سمجھ نہ سکو۔ |

| | |
|---|---|
| عصرانہ | ٹفن۔ |
| عصرانہ صرف کردن | لنچ کھانا (تقریباً دو بجے) |
| عصر بلند | بعد دوپہر۔ |
| عصر تنگ | شام کے وقت دن چھپے۔ |
| عضد الدولہ | شاہی مہردار۔ |
| عضو | ممبر رکن۔ |
| عطف کردن | منہ پھیرنا۔ |
| عظم ذورقی | پرندے کے سینہ کی ہڈی۔ |
| عفت کنج دہ | نخرے باز عورت۔ |
| عقاب آئینہ لی | عقاب جس کی پیٹھ پر چند سفید پر ہوتے ہیں۔ |
| عقاب بوق خورہ | عقاب جو مینڈک اور مردہ مچھلیاں کھاتا ہے۔ |
| عقاب فرانسہ | سلطنت فرانس کا مارک۔ |
| عقاب قرباقچی | عقاب جو مینڈک اور مردہ مچھلیاں کھاتا ہے۔ |
| عقاب گوجی گان | عقاب جس کی دم سفید ہوتی ہے |
| عقاب ماہ دم | ایک قسم کا پہاڑی عقاب جسکی دم کا سرا سفید ہوتا ہے جو تیتروں لووں اور میمنوں وغیرہ کا شکار کرتا ہے لیکن مچھلی کا شکار نہیں کرتا۔ |

| | |
|---|---|
| عقار | بگلا۔ |
| عقد انقطاعی | متعہ عارضی نکاح۔ |
| عقد شان پائے | جن پچازاد بہن بھائیوں کی آپس میں شادی ہوتی ہے۔ |
| عرش خدا بستہ است | اُن پر اس مثل کا اطلاق ہوتا ہے اور اس بنا پر میاں بیوی ایکدوسرے کو "دختر عمو" وغیرہ کہکر پکارتے ہیں۔ |
| عقرب جرارہ | وہ بچھو جسکی دم ہمیشہ زمین پر گھسٹتی ہوتی چلتی ہے۔ |
| عقرب زیر حصیر | گربہ مسکین بگلہ بھگت۔ |
| عقرب شیالہ | وہ بچھو جس کی دم ہمیشہ اوپر کو مڑی رہتی ہے۔ |
| عقربہ | گھڑی کی سوئی۔ |
| عقل را عیوض کردن | برو عقلت را عوض کن۔ جا اپنے حواس درست کر۔ |
| عقل کسے دزدیدن | بہکانا۔ اُلو بنانا۔ |
| عقیم | بانجھ۔ |
| عکاس باشی | چیف فوٹو گرافر۔ |
| عکس انداختن | فوٹو لینا۔ |
| علاف | پرچونی۔ بنیا۔ چارہ۔ جو وغیرہ بیچنے والا۔ |
| علامت امتیاز | بِلّا۔ |
| علامت شیر و خورشید | سلطنت ایران کا مارک۔ |
| عُلبہ | ڈبیہ۔ |
| علف | بوٹی۔ |
| علف تنگ | (بدوں اضافت) اُٹھڈے۔ آنکھ پھوڑے۔ |
| علف بُر | گھسیارہ۔ گراس کٹ۔ |
| علف چمنا | خود رو گھاس۔ |
| علف ہرزہ | خود رو گھاس جو اناج کے کھیتوں میں اُگ آتی ہے۔ |
| علم انداختن | مراوف سپر انداختن عاجز ہونا۔ |
| علم فزیک (ری) | علم طبیعیات و موجودات۔ |
| علم لاہوت | علم کلام۔ عیسائیوں کی اصطلاح۔ |
| علم یزید (مجازاً) | دُبلا پتلا اور لمبا آدمی یا ستون۔ |
| علوچک (اب) | گُڑیا۔ |
| علیق | گھاس دانہ چارہ۔ |
| عمارت ییلاق | ایام گرما بسر کرنے کے لئے کسی شخص کا کنج کا مکان۔ |
| عمارہ | جہازات کا بیڑہ۔ |
| عماری | چار پائی جس پر مردہ کو رکھ کر قبرستان لے جاتے ہیں۔ |
| عمدہ | کمیٹی۔ |

| | |
|---|---|
| عمر در شدن | بوڑھا ہونا۔ |
| عمل آمدن | پیدا ہونا۔ گندم در ایران خوب بعمل مے آید۔ ایران میں گیہوں خوب پیدا ہوتا ہے۔ |
| عملہ | اجرت پر کام کرنیوالا (اگرچہ یہ عامل کی جمع ہے لیکن معنی واحد استعمال ہوتا ہے۔) |
| عملۂ احتساب | پولیس گارڈ۔ پولیس کا عملہ۔ |
| عملۂ قسلم | وہ لوگ جو بیگار میں پکڑ لیئے جائیں۔ |
| عَمَلہ و فعلہ | راج مزدور۔ |
| عَمَلی | مصنوعی۔ |
| عمو (رب) | چچا (رہر بیگانہ کے لیئے) |
| عمولہ | کمیشن۔ |
| عمومیہ | پبلک۔ |
| عموئے تنی | رشتہ کا چچا۔ |
| عنات | سامان والی۔ |
| عنان امل سبک کردن | مایوس ہونا۔ |
| عنان تافتن | عاجز ہونا۔ منہ پھیرنا۔ |
| عنتر | لنگور۔ بندر۔ |
| عنقود | ایک قسم کی مرغابی یا بطخ۔ |

| | |
|---|---|
| عنوان | پتہ (خط کا) |
| عوارض | ٹیکس۔ |
| عوام | جہال۔ |
| عورت | مرد یا عورت کی شرم گاہ |
| عورتِ مرد | مرد کا عضو تناسل۔ |
| عونیات | عینک۔ |
| عویل کردن | نوزائید بچہ کا رونا۔ |
| عہدہ گرفتن | ذمہ دار بننا۔ |
| عیار کردن | سکے ڈھالنا۔ |
| عیال | بیوی۔ |
| عید العنصرہ | یہودیوں کا ایک تہوار۔ |
| عیش | روٹی۔ |
| عیش فرنگی | ڈبل روٹی۔ |
| عین الناس | انناس۔ |

## غ

| | |
|---|---|
| غالاقی | قفل ساز۔ |
| غال کردن | چھتہ یا گھونسلا بنانا۔ |
| غالی | نیل گائے۔ غالیچہ۔ |
| غائط | گُہ۔ |
| غدغن | قدغن۔ ممانعت۔ حکم امتناعی۔ |
| غُدّہ | گومڑا۔ |
| غذا بہ اش افتاد | غذا اُس کے مزاج سے موافقت کی |

| | |
|---|---|
| غُراب | دو یا تین مستولوں کا جہاز۔ |
| غُرابی (ب) | غرور۔ |
| غراشیدن | جھلانا۔ غصہ ہونا۔ |
| غراطیق | گریہ۔ نحو۔ |
| غرچہ کردن | بند سو غیرہ کا کیں کیں کرنا۔ دانت نکالنا۔ |
| غَرغَرہ | ڈور کا ریل۔ گھری۔ پھرکی |
| غُرغُر کردن | کوے کا کائیں کائیں کرنا۔ |
| غرقاب شدن | شرمندہ ہونا۔ پانی میں ڈوبنا۔ |
| غرنبیدن | شور کرنا۔ گلے سے آواز نکالنا۔ |
| غُری | پھوٹ۔ بگاڑ۔ |
| غریب گز | کھٹمل |
| غریچہ کردن | بسورنا۔ ناز سے رونا۔ |
| غریدن | شور کرنا۔ |
| غرلاغ (ترکی) | لواچنڈول۔ |
| غزمہ | رات کو پہرہ دینے والا۔ پولیسمین چوکیدار۔ |
| غزمہ باشی | پولس انسپکٹر۔ |
| غزمہ چی | پولس افیسر۔ |
| غژیدن | گھٹنیوں چلنا۔ |
| غسل مسِ میت | شیعوں میں اگر لاش کو کوئی شخص غسل میت سے پہلے چھوئے تو اُس پر غُسل واجب ہوتا ہے اُس غُسل کو غُسل مس میت کہتے ہیں۔ |

| | |
|---|---|
| غسول | ’’گردک دناران‘‘ دیکھئے۔ |
| غسیل | کپڑوں کی دھلائی |
| غشیم (مقامی) | ناتجربہ کار۔ |
| غُصّہ | غم۔ تاسف۔ |
| غُصّہ خورک | (نظم میں) بگلہ۔ |
| غُصہ مرگ | ضد شادی مرگ۔ |
| غطاء | میز پوش۔ |
| غفراللہ | ایک نظم ہے جو جنازہ کے ساتھ پڑھتے ہیں۔ |
| غفلتاً | دفعتہً۔ یک بیک۔ |
| غلاف | پلک۔ |
| غلافہ کردن | کسی دھات کا پتر کسی چیز پر منڈھنا۔ |
| غلام چاپار | ڈاکیہ۔ پوسٹمین۔ |
| غلبیر | چھلنی۔ (تانت کی بنی ہوئی) |
| غلچماق | گنڈا۔ بدمعاش۔ لٹھیت۔ |
| غلط | لوٹنی۔ |
| غَلطِ آواز | گٹکری۔ |
| غلط انداز | بھول بھلیاں۔ |
| غلط خوردن | گر پڑنا۔ لوٹ جانا۔ |

| | |
|---|---|
| غلطک | لوٹنی۔ |
| غلط کردن | گناہ کرنا۔ ارتکاب جرم کرنا۔ |
| غُلفہ (طبی اصطلاح) | پوست سرِ حشفہ۔ |
| غلیان | قلیان۔ حقہ۔ |
| غلیان سنے | ہیچوان۔ سٹک |
| غُنچ | |
| غمخورک | (نظم میں) بگلہ۔ |
| غمد | نیام۔ میان۔ |
| غمدیدہ | سڑا ہوا۔ گندا۔ |
| غنچہ آب یا غورہ آب | حباب پانی کا بلبلہ۔ |
| غُو | راج ہنس۔ |
| غوبرناتور | گورنر۔ |
| غُوچ (ت) | بھیڑا۔ مینڈھا۔ |
| غُورغ | جارج |
| غُوزہ | روئی کا ٹینٹ۔ دھونڈی۔ |
| غُوشاک | اُپلا۔ |
| غوغائی | ایک گالی (مرد کے لئے) |
| غیاث وند | ایک قوم کا نام۔ |
| غیر لازم | نامعقول۔ بدنام۔ گمنام۔ |

## ف

| | |
|---|---|
| فاتحۂ سال | برسی کی فاتحہ۔ |
| فاخورہ | مٹی کے برتن۔ |
| فارتوریدن یا فارتولیدن | دور ہونا۔ بھاگنا۔ سیدھا کرنا ایک طرف جانا۔ |
| فارغ کردن | اُو را باید فارغ کرد۔ اُس سے چھٹکارا پانا۔ یعنی اُسے قتل کردینا ضروری ہے۔ |
| فالسکہ | کارتوسوں کی پیٹی۔ |
| فابور | جہاز۔ |
| فانوس | گلوب۔ (لیمپ کا) |
| فانوس شعبدہ | میجک لین ٹرن۔ |
| فانوس کش | لالٹین لے کر چلنے والا رنج کا ملازم۔ |
| فتاریدن و فتریدن | اُکھاڑنا۔ گرانا۔ پھاڑنا۔ |
| فتالیدن و فتلیدن | پریشان کرنا جدا کرنا۔ |
| فُت کردن | پھونک مارنا۔ |
| فتیلہ | توڑیدار بندوق۔ |
| فخمیدن | روٹی بیلنا۔ |
| فدان | ایکڑ۔ |
| فدوق | پستہ۔ |
| فراجہ | برقعہ۔ |
| فراخ گوش | ایسا شخص جو ایک کان سے سنے دوسرے |

| | |
|---|---|
| | کان سے اڑادے۔ |
| فراری | مفرور۔ بھاگا ہوا۔ |
| فَرّاش۔ از صنف فرّاش | ع کمین۔ ارذل۔ چوبدار۔ |
| فراش پوست تخت یا پست | ع ڈاکیہ۔ پوستین۔ |
| فرّاش خلوت | خلوت کا چوبدار۔ |
| فراموش خانہ | فریمیسن لاج۔ |
| فرانسوی یا فرانساوی | ع فرانسیسی۔ |
| فرانسہ | فرانس۔ |
| فرانک فرنک (ف) | فرانس کا ایک نقرئی سکہ۔ |
| فرجہ | سیر و تماشہ۔ |
| فِرز | چست مستعد |
| فرزِ باش | جلدی کرو! |
| فرزند بکر | پہلوٹھی کا بچہ۔ |
| فرزندت بمیرد | قسم۔ |
| فرزند حلال زادہ بہ خالو میرود | (مثل) حلالی بچہ اموں پر جاتا ہے۔ |
| فرسخ | چھ ہزار گز چار میل سے کم تین میل سے زیادہ یہ معرب ہے فرسنگ کا اور فرسنگ مبدل ہے پارہ سنگ کا کیونکہ تقریباً تین میل |

| | |
|---|---|
| | کے فاصلہ پر ایران میں پتھر کا نشان لگاتے ہیں اسی لئے پارہ سنگ کہتے ہیں۔ |
| فرش صورتی | منقّش قالین۔ |
| فرش فرنگی | انگریزی قالین سیتل پاٹی۔ |
| فرصت باشد (شیراز ہیں) | ع "اغور باشد" دیکھئے۔ |
| فُرضہ | پُل کا پایہ بند۔ گھاٹ۔ بندر (جہاز کا) |
| فرُع | سود۔ |
| فِرفِرہ | پھرکی۔ لٹو۔ |
| فرماسون | فریمیسن۔ |
| فرمان فرما | گورنر جنرل۔ |
| فرمایش | حکم۔ ارشاد۔ |
| فرنک | فرانک۔ ایک چاندی کا سکہ۔ |
| فرنگستان | یورپ۔ |
| فرید | فرد۔ یگانہ |
| فساد | پیپ۔ |
| فساد کردن | (کھلے زخم میں) پیپ پڑ جانا۔ |
| فستان | (زنانی) صدری۔ |
| فسخ | ہڈی کا اس طرح ٹوٹنا کہ عضو مضروب میں زخم بھی آجائے۔ |
| فُسفُر | فاسفورس۔ |

۵ فروند — عدد۔ دہ فروند کشتی دس عدد جہاز

| | |
|---|---|
| فسفسو | ریح۔ باد غلیظ جو انسان سے صادر ہوتی ہے۔ |
| فِسنجان | ایک طرح کا کھانا۔ جو چاول بادام پستہ عرق انار اور گوشت سے تیار ہوتا ہے۔ |
| فِش | ہشت یا ہش یا ہش۔ فوّارہ۔ |
| فشفشک | نڑی۔ بان۔ |
| فش فش کردن | چاپلوسی کرنا۔ |
| فِشکہ | کارتوس۔ |
| فشنگ | کارتوس۔ |
| فصفوری | فاسفورس کی خصوصیت رکھنے والا |
| فضا | صحن۔ کُشادہ جگہ۔ |
| فُضلۂ بازار | بازاری گُنڈا۔ |
| فضلہ ال طلبگار شدن (ب) | رفتہ است فُضلہ ال طلبگار شود پاخانہ گیا ہے۔ |
| فضول | مداخلت کرنے والا۔ فضولی مکن۔ اسے نہ چھوؤ۔ |
| فضولی کردن | شرارت نہ کرو۔ گالیاں نہ بکو۔ بک بک مت کرو۔ |
| فطرہ۔ فطورہ | صبح کا کھانا۔ |
| فعلہ۔ فعلگی | مزدور۔ مزدوری۔ |
| فَقَرہ | نارافیہ لفظ بمعنی آلہ تناسل جسطرح اردو میں کہتے ہیں "کدو" |
| فِقرہ بہ فِقرہ | جا بجا۔ ٹکڑے ٹکڑے۔ |
| فقیر | این اسب خیلے فقیر یا مظلوم است یہ گھوڑا بڑا غریب رسیدہا ہے |
| فکری | متفکر۔ |
| فلاندر | فلانڈرس (ایک مقام کا نام) |
| فلفل فرنگی | سبز و سرخ مرچ۔ |
| فلفل نمکی | سفید اور سیاہ ملا ہوا۔ کھچڑی۔ زردی مائل سفید۔ |
| فلک کردن | ٹکٹکی سے باندھ کر پیٹنا۔ |
| فلکہ | "ٹکٹکی" کہہ سکتے ہیں۔ |
| فلکی | علم ہیئت کا جاننے والا۔ |
| فلوس | تانبے کا ایک چھوٹا سا سکہ پیسہ |
| فلوکہ۔ فلکہ۔ فلوکیہ | ڈونگہ۔ چھوٹی کشتی۔ |
| فِنجان | ایک خاص قسم کی پیالی۔ |
| فِنجان مِہرہ | ڈبیہ جس میں رکھ کر پانسے پھینکے جاتے ہیں۔ |
| فند | فن۔ فریب۔ |
| فندق زدن | ایک ہاتھ کی انگلی کو دوسرے ہاتھ کی مٹھی پر اس طرح مارنا کہ اُس سے آواز نکلے۔ |
| فندق شکستن | بوسہ لینا۔ |
| فوکاسہ گری کردن | تدبیر کرنا۔ سعی کرنا۔ |

۵ فنر۔ کمانی۔
فنگ۔ رینٹ۔

| | |
|---|---|
| قونک زدن | منہ سے سیٹی بجانا جیسے بالعموم جانوروں کو پانی پلاتے وقت کیا جاتا ہے۔ |
| فوج | بالعموم لشکر کی ایک غیر معین تعداد پر بولا جاتا ہے ایک فوج میں آٹھ سو سرباز ایک سرتیپ کی ماتحتی میں ایک سرہنگ دو یاور آٹھ سلطان۔ اٹھارہ نائب۔ چالیس وکیل بتیس سرجوخہ بادہ باشی آٹھ دستے ہوتے ہیں جن میں سے ہر ایک میں تین طبال اور تین شیپورچی اور ہوتے ہیں ان کا جنہیں دستہ موزیکانچی کہتے ہیں فوج میں شمار نہیں۔ |
| فوج خاصہ | باڈی گارڈ۔ |
| فوران آب | پانی کا جوش۔ |
| فوضوی | انارکسٹ۔ |
| فوضویت | انارکزم۔ |
| فوطہ | حمام میں باندھنے کی لنگی۔ انگوچھا۔ |
| فوہ | کلمۂ تحقیر۔ |
| فلنگیدن | بد دل ہونا۔ بھاگنا۔ |

| | |
|---|---|
| فیس (ب) | خود نمائی۔ |
| فیس کردن | شیخی مارنا۔ ڈینگ مارنا۔ |
| فیسو | شیخی خورا۔ دو نکی لینے والا۔ خود پسند مغرور۔ |
| فیل منگوس | مثل فیل منگوس۔ موطل۔ |
| فین کردن | ناک صاف کرنا یا چھنکنا۔ |

## ق

| | |
|---|---|
| قاب | کیس یا خانہ۔ (سگریٹ گھڑی عینک استرہ وغیرہ وغیرہ کا) تصویر یا آئینہ کا چوکھٹا۔ |
| قاپچی | چوبدار جو چاندی کا عصا لئے ہوئے کسی جلوس یا شاہی سواری کے آگے آگے ہوتے ہیں۔ |
| قاب سگار | سگار کیس۔ |
| قابل محل نیست | کسی کام کی نہیں۔ |
| قابوق درخواب آمدن | رات کو خواب میں بری بری صورتیں نظر پڑنا۔ |
| قابوق کردن | پھانسی دینا۔ |
| قاپاق (ت) | دُم کے دو درمیانی پر۔ |
| قاپور (ت) | پھاٹک۔ |

| | |
|---|---|
| قاپوجی | امرا کے دربان۔ |
| قاپوق | پھولکھٹ نیز پھانسی کا مقام۔ |
| قاپون | بڑی ترازو۔ ٹلک۔ |
| قاپیدن | چھین لینا۔ |
| قاچ | قاش۔ پھانک۔ |
| قاچاقچی | بلامحصول دیئے مال کو چھپاکر نکال لیجانے والا۔ خفیہ فروش۔ |
| قاوورات | سلائی۔ |
| قاروت و قوروت | کرّوفر۔ شان و شکوہ |
| قارتوفل | آلو۔ |
| قارچ | نگرستا۔ کلاہ مار۔ سانپ کی چھتری |
| قاردان نماں | جینرل گارڈن۔ |
| قارقار | کلاغہا قارقار میکنند۔ کوے کائیں کائیں کرتے ہیں۔ |
| قارقار کردن | بطخوں کا قائیں قائیں کرنا۔ |
| قارہ کشیدن (رت) | زور سے چلانا۔ |
| قاز | ایک قدیم سکہ۔ قران کا پانچواں حصہ |
| قازالاق | چنڈ دل۔ |
| قازو گلنگ | این شخص قازو گلنگ را تماشہ کن ذرا اس لم ٹنگے کو دیکھنا۔ |
| قاصر | نابالغ۔ |
| قاطر | خچر۔ |
| قاطمہ | بکری کے بالوں کی رسی۔ |
| قاطی بہم (رت) | مخلوط۔ |
| قاطی کردن (ات) | ملانا۔ |
| قاعدہ جبریہ | الجبرہ کا فارمولہ۔ |
| قاق | شگاف قلم۔ چپاتی۔ بسکٹ۔ |
| قالب زن | ڈالنے والا۔ |
| قالب صابون | صابون کی ٹکیہ۔ |
| قالموق | روس کی ایک قوم ہے جسکا مذہب بت پرستی ہے |
| قالی خوابیدن | این قالی خوابیدہ است۔ اس قالین پر کام ہونا یعنی اس کا بنا جانا بند ہوگیا ہے۔ |
| قاموس | ڈکشنری۔ |
| قاوی | فراخ بندرگاہ۔ |
| قاقاہ خندیدن | قہقہہ لگانا۔ |
| قائس | چمونہ۔ موچینہ۔ |
| قایش (رت) | تسمہ۔ |
| قائق | ڈونگی۔ پنسیا۔ ناؤ۔ چھوٹی کشتی |
| قاؤق | |
| قایق بخاری | بڑی دخانی کشتی جو جہاز میں رہتی ہے۔ |
| قائقچی | ملاح۔ کشتیبان۔ |
| قائم ریختن | عاجز ہونا۔ لڑنیکے بغیر بھاگ جانا۔ |

| | |
|---|---|
| قائم شدن | گھات میں بیٹھنا۔ چھپکے بیٹھنا۔ |
| قائم کردن | چھپا لینا۔ |
| قائمہ | فہرست۔ |
| قائمۂ راہ | سڑک کا موڑ۔ |
| قباحت بفہم | تف ہے تجھ پر۔ |
| قبریس یا قُبرس | جزیرۂ سائپرس۔ |
| قبض | رسید۔ |
| قبطان | کپتان۔ |
| قُبل | حقہ۔ نیز دیگر چیزیں رکھنے کا کیس۔ |
| قبوس | کابوس۔ |
| قبوض | تمسکات۔ |
| قَبُول | قبور۔ چمڑے کا بنا ہوا پستول رکھنے کا خانہ جو زین کے اگلے حصہ میں لگا رہتا ہے۔ |
| قبولی | قبولیت۔ |
| قبہ | کالر۔ |
| قُپ | گھونٹ۔ (پانی کا) |
| قپان | ایک بڑا لوہے کا گز۔ |
| قپان کردن | گز سے ناپنا۔ |
| قپاپچہ کردن | باز کی آنکھوں پر کنٹوپ چڑھا دینا باز کی گُدّی باندھنا۔ |
| قپہ ریش | "توپ ریش" دیکھئے۔ |
| قپیدن | جھپٹا مار کر چھین لینا۔ |

| | |
|---|---|
| قُت قُت کردن | زیر لب بُڑ بڑانا۔ |
| قُتوق (ت) | کوئی چیز جو روٹی سے کھائی جائے۔ سالن۔ |
| قچی (ت) | قینچی۔ |
| قَدّ | مکان یا صندوق کی اندر کی وسعت |
| قداره | کھانڈا۔ چھرا دو دھارا۔ |
| قدبند | تسمہ۔ |
| قدبودن | او ہمیشہ قدمی باشد۔ وہ ہمیشہ دراز رہتا ہے۔ |
| قُدّاس | رومن کیتھولک فرقہ کی نماز۔ |
| قدزن | قطزن۔ |
| قِد قِد | مرغی کی کُڑ کُڑ۔ |
| قدک | رنگ دار سوتی کپڑا۔ |
| قدگرفتن | رنگروٹوں وغیرہ کی لمبائی ناپنا۔ |
| قدم گاه | وہ جگہ جہاں کسی اولیا اللہ کے قدم کا نشان ہوتا ہے۔ |
| قدیفہ | نہا کر بدن پونچھنے اور اوڑھنے کی تولیہ۔ |
| قر | کھجلی۔ |
| قرا (ترکی) | سیاہ۔ |
| قراباغ | ایک شہر کا نام ہے۔ |
| قرابینہ (ف) | قرابین چوڑی نال کی بندوق |

**قراخز** سیاہ نیولا۔

**قراداغ** کالا پہاڑ۔

**قراسوران** سوار پولیس۔ یا گارڈ جو کسی قصبہ یا گاؤں وغیرہ کو بھیجا جائے۔

**قراسورن** فوجی گارڈ جو ڈاک کے ہمراہ ہوتا ہے۔

**قراطاغ** کالا پہاڑ۔

**قراطوغ** سیاہ شکاری باز۔

**قران** ایک سکہ تومان کا دسواں حصہ۔

**قران خواندن** خر بہ خران میخواند (حرف زروشتی بوتے ہیں یہی عرعر کرتی ہے۔

**قراول** لشکر سے دور پڑاؤ سے باہر چوکی بیز گارڈ۔ طلایہ۔ ہراول۔ سنتری۔

**قراولخانہ** پولیس کی چوکی۔

**قراول رفتن** بندوق کا نشانہ باندھنا۔

**قراولی اردو** لشکر کا پہرہ چوکی۔

**قرباغہ** آنکڑا (تلوار کا)

**قرباقہ (ت)** مینڈک۔

**قربان آدم چیز فہم** عقلمند کی دور بلا۔

**قربان بند کیفتم تا پولداری رفیقتم** (مثل) میں تیری تھیلی پر نثار۔ جب تک تیرے پاس پیسہ ہے میں تیرا یار ہوں۔

**قربلی کردن** کولہے مٹکا کر چلنا۔

**قرت** جرعہ۔ (شراب کا) گھونٹ۔

**قرت دادن** گولی یا عرق کو نگل لینا یا نگلوا دینا۔

**قرخلق** لبلبی کی حفاظت کیلئے جو کنڈہ اُس کے نیچے لگا ہوتا ہے۔

**قرداشتن** جھومنا۔ چوتڑ یا کولہے مٹکانا۔

**قرشمال** (گالی ہے) بھڑوا۔

**قرط** گھونٹ۔

**قرغو** باز۔

**قرغول۔ (ت)** کاروانک۔ یا مرغ زریں۔ یا سنہری تیتر۔ تدرو۔

**قرغی (ت)** شکرہ کی قسم کا ایک جانور۔ باشہ

**قرق** بند معطل۔ روکا ہوا۔

**قرقار کردن** کوے کا کائیں کائیں کرنا۔

**قرقاول یا قرقول (ت)** کاروانک یا مرغ زرین یا سنہری تیتر۔ تدرو۔

**قرقر** گاڑی چلنے کی آواز۔ گڑگڑاہٹ

**قرقر کردن** بڑبڑانا (بوڑھوں کا) مینڈک کا ٹرانا۔

**قرقرہ** ایک قسم کا کبوتر ہے۔

**قرقشہ کردن** جھنجھٹ کرنا۔

| | |
|---|---|
| قرق کردن | کوئی باغ عورتوں کے لئے مخصوص کر دینا یا حمام نج کے استعمال کے لئے مخصوص کر دینا۔ جہاں عورتیں رو برہنہ ہوں وہاں سے مردوں کو نہ گذرنے دینا۔ |
| قرمز فرنگی | ایک کیڑا جس سے سرخ رنگ بنایا جاتا ہے۔ |
| قرنات | بانسری۔ |
| قرنبیط | گوبھی کا پھول۔ |
| قرہ بقرہ | جہاں تہاں۔ وقتاً فوقتاً۔ کبھی کبھی۔ |
| قرہ جی | ایک خانہ بدوش قوم۔ |
| قرہ دنگز یا بحر سیاہ | بحر اسود۔ |
| قرہ قرنیلو | کالی بکریوں والے ترک۔ |
| قرہ قوش ( ) | ہڈرا۔ موتھڑا۔ گھوڑوں کی بیماری۔ کھپاچ یا چیڑ کا تختہ جو ٹوٹی ہڈی پر باندھا جاتا ہے۔ عقاب۔ |
| قرہ ماشی | سبز کاہی۔ |
| قرات خانہ | دار المطالعہ۔ |
| قرینہ | زوجہ۔ بیگم۔ |
| قزاق | کاسک۔ (روس کی ایک قوم) |
| قزقون (ر ت) | ایک قسم کا کوا۔ پہاڑی کوا۔ |
| قزل آلا | سرخ مچھلی۔ |
| قزلاق (ر ت) | لوا۔ جنڈول۔ |
| قزن قلفی | (ایک بازاری نام) |
| قشاش | کفگیر۔ |
| قشعریرہ | رونگٹے کھڑے ہو جانا۔ کپکپی |
| قشقون | دمچی۔ |
| قشلاق | ایام سرما بسر کرنے کے مقامات یا قبائل صحرانشین کے ایام سرما کی چراگاہیں۔ |
| قشمہ | زیٹیا۔ گیتی۔ |
| قشنگ | خوب صورت۔ فیشن ایبل۔ |
| قشو | کھریرا۔ |
| قشون | لشکر۔ دستہ فوج۔ |
| قشون چریکی | بیگاری فوج۔ |
| قصبچہ | گاؤں۔ |
| قضیہ | ریزولیوشن۔ |
| قطار کالسکہ بخاری | ریلوے ٹرین۔ |
| قطاعی | قطع کیا ہوا۔ |
| قطب | قطب نما۔ |
| قطرہ زدن | دوڑنا۔ |
| قطفہ یا قطیفہ | دوپٹہ۔ کھیس۔ |
| قطوز | فربہ۔ |

**قطی۔ قوطی** ڈبہ۔ ڈبیہ۔ بکس۔

**قفص** قفس۔ پنجرہ۔

**قفصہ** جالی دار کھڑکی۔

**قلاب دوزی** ت "کارگاہ" دیکھیے۔ آنکڑے سے جال بننا۔ کٹنی سے کپڑے پر ریشم کا کام بنانا۔ موزوں پر رفو کرنا۔ زردوزی کارچوب۔ ت کروشیا سے کام بنانا۔

**قلابی** دغاباز۔ میل کھیل کر دینے والا۔

**قلاچ** پیچ۔ بل۔ چوکڑی۔

**قلاش** ٹھگ۔ دھوکہ باز۔ چالباز۔

**قلباق** کلپاک۔ بھیڑ کی کھال کی ٹوپی۔

**قلتاق** زین کا فریم یا ڈھانچ۔

**قلچاچ رت** دستانہ آہنی۔

**قلچماق** ت مضبوط بدمعاش۔ اوباش۔ لٹھ باز۔ انہیں رنڈیاں اپنی حفاظت کے لئے اپنے یہاں رکھتی ہیں۔

**قل رفتن** لافرنی۔ ڈینگ مارنا۔

**قلعہ بستن** فوج کا پریڈ میں مربع کی صورت اختیار کرنا۔

**قلعہ گرفتن** جماع کرنا۔ ہم صحبت ہونا۔

**قلق** ٹیکس جمع کرنے والے کی فیس اگر پولم را نہ دہی فراش از شما باقلق مے گیرد۔ اگر تم میرا روپیہ نہ دوگے تو "فراش" (نوکر) تم سے مع اپنی فیس کے لے لے گا۔

**قلقلی کردن** گدگدانا

**قل قوروق** "کوکر" دیکھئے۔

**قلمبہ** عبارت قلمبہ۔ مسخ اور محرف عبارت۔

**قلم پا** پنڈلی۔

**قلم جہنم** لونر کاشک۔ یعنی نائٹریٹ آف سلور

**قلم حجر** سلیٹ کا قلم۔

**قلم دادن** مشہور کرنا۔ خود را راجہ قلم داد۔ اس نے اپنے کو راجہ بتلایا۔

**قلم دست** پونگ۔ کلائی۔

**قلم راسر کردن** قلم بنانا۔

**قلم رصاص** پنسل۔

**قلم زدن** فوٹو کی پلیٹ کو (ریٹچ) پرداز کرنا۔

**قلم سرکردن** قلم بنانا۔

**قلم کار** رنگین پھولدار چھینٹ۔

**قلمی** گاؤدم۔

**قلنب** ٹھگ۔ گنٹھا۔

**قلبنہ کار** مجازاً وہ شخص جو موٹا جھوٹا کام کرتا ہے پارہ دوز۔ موچی۔ چمار۔

| | |
|---|---|
| قلندری | اعلیٰ درجہ کے خیموں کے اوپر اصل خیمہ سے تقریباً آٹھ گرہ اونچا ایک اور خیمہ ہوتا ہے۔ جس سے خیمہ اوپر سے چھپ جاتا ہے اُس کو چادر پوش قلندری کہتے ہیں یعنی خیمہ کے اوپر کی تہ ہوتی ہے۔ اور اس سے مراد وہ کھیل بھی ہوتا ہے جو میلوں وغیرہ میں ایک گھومنے والا جھولا ہوتا ہے جس میں بچوں کے بیٹھنے کو کاٹھ کے گھوڑے ہاتھی وغیرہ لگے ہوتے ہیں۔ |
| قلوپیدن | پھولنا۔ اُبھرنا۔ |
| قلیا | پوٹاس۔ |
| قلیان چاق کردن | حقہ تازہ کرنا اور بھرنا۔ |
| قلیان کدو | نریل۔ |
| قمار باز پاکباز شدہ است | جُواری کے پاس جو کچھ تھا سب ہار گیا۔ |
| قُماش | کپڑے (بالعموم اُونی) |
| قمران خانگی | سیمتن عورتیں۔ |
| قمزدہ | دیوانہ۔ پاگل۔ |
| قمق کار | (کمک کار) مددگار |
| قُم قُم یا قُر قُر کردن | بحالت ناراضگی زیر لب بڑبڑانا۔ |
| قمہ | بڑا سیدھا دو دھارا چھرا۔ |
| قنات | زمین دوز نالی۔ |
| قنّادی | زرد رنگ کی ایک چڑیا۔ |
| قنّارا زدن | سولی دینا۔ |
| قنّارہ | آنکڑا جسمیں قصاب گوشت لٹکاتے ہیں |
| قُنُب | شگوفہ |
| قُنداخ | بندوق کا کُندا۔ |
| قند روسی | روسی قند۔ |
| قند عروسی | قوزہ۔ |
| قند را کشیدم | میں نے شکر تولی۔ |
| قندی | مخروطی۔ |
| قندیل | زنبور خانہ۔ دیوار میں ایک لانبا سوراخ ہوتا ہے جس کے دہانہ پر لکڑی کا ڈھکنا ہوتا ہے جس میں شہد کی مکھیوں کے آمد و رفت کے لئے سوراخ ہوتا ہے۔ |
| قنصل | "کنصل" دیکھئے۔ |
| قُو | راج ہنس۔ |
| قو یا قُو | گگرمتا۔ |
| قوارہ دادن | سانچہ میں ڈھالنا۔ |
| قوام اُستخوان | برائے قوام استخوان و دوام نام بقائے نام کے لئے |
| قوتی۔ قوطی | ڈبہ۔ ڈبیہ۔ (دیا سلائی سگریٹ وغیرہ) |

| | |
|---|---|
| قورچ (رت) | "غورچ" دیکھئے۔ |
| قور | ہتھیار۔ |
| قورخانہ | سلاح خانہ۔ جس میں بارود وغیرہ کا ذخیرہ بھی ہو۔ |
| قوری چائے | ایک قصبہ کا نام ہے۔ چائے ندی کو کہتے ہیں۔ |
| قوری گل | مٹی کی چائے دانی۔ اور ایک قصبہ کا نام۔ |
| قوز بالائے قوز | علاوہ "سر باری" مزید براں |
| قوزک | ٹخنہ۔ گٹا۔ |
| قوزہ | کبڑا۔ |
| قوزی | " " |
| قوش | ہر شکاری پرندہ |
| قوش خانہ | بازدار خانہ۔ |
| قوصرہ | کھجور کی پتیوں کی بنی ہوئی ایک قسم کی ٹوکری۔ |
| قوطی کبریت | دیا سلائی کی ڈبیہ۔ |
| قوطی حلبی | ٹین کا ڈبہ۔ |
| قولدور (روسی) | ڈکیت۔ ڈاکو۔ |
| قولدور لیسان | ڈاکوؤں کا سرکوب |
| قول کشیدن | "دیزہ کردن" دیکھئے۔ |
| قومسیون | کمیشن۔ |
| قوماندان | کمانڈر۔ |

| | |
|---|---|
| قوموق | ایک قوم کا نام ہے۔ |
| قونسل | کانسل۔ شہ بندر۔ چھوٹا ایلچی تجارت کا محافظ۔ بالیوز۔ |
| قوۂ جارہ و حراکہ | حرکت دینے والی قوت۔ |
| قوی بال و یال [5] | قوی ہیکل۔ |
| قہقری برگشتن | "پس پسکی رفتن" دیکھئے۔ |
| قہوہ | یک قہوہ بمن بدہ۔ قہوہ کی ایک پیالی مجھے دو۔ |
| قہوہ جوش | برتن جس میں قہوہ پکایا جاتا ہے |
| قہوہ چی باشی | سردار ملازمان کافی خانہ یعنی چائے سازاں شاہی۔ |
| قہوہ ریز | قہوہ کی پیالی جو اکثر چاندی کی ہوتی ہے۔ |
| قہوہ قجار دادن | بادشاہ کے حکم سے زہر دے دینا۔ |
| قیار | جھٹکا (گھوڑے کا) |
| قیامت کردن | عجیب کام کرنا۔ |
| قید | جلد ساز کا شکنجہ۔ |
| قیراط | ایک وزن۔ |
| قیسی | خوبانی یا زرد آلو کی طرح کا ایک سفید خشک چھوٹا پھل۔ |
| قیش | (بجائے ترکی "قایش" کے) بکسوا بکلس |

[5] قہر شدن (راز کسے) کسی سے ناراض ہونا۔

| | |
|---|---|
| قیطان | قیطون۔ |
| قیقاج زدن | ایسی حالت میں جبکہ گھوڑا بھاگ رہا ہو داہنی یا بائیں جانب مڑکر فیر کرنا۔ یا نشانہ لگانا۔ |
| قیقاج شدن | نیام سے تلوار کھینچنے کے لئے جسم کو بائیں پہلو کی طرف موڑنا۔ |
| قیقاج نشستن | دونوں پیر ایک طرف لٹکاکر گھوڑے پر سوار ہونا جسطرح میمیں سوار ہوتی ہیں۔ نیز مرد کا ڈھیلا بدن کرکے گھوڑے پر سوار ہونا۔ |
| قیّم | لاوارث کا سرپرست۔ |
| قیماط کردن | غندق کرنا۔ |
| قیماق | بالائی۔ |
| قیمت آخر | کم سے کم قیمت۔ |
| قینچی کردن | قینچی سے کاٹنا۔ |

## ک

| | |
|---|---|
| کابینه | کیبنٹ۔ دیوان خاص |
| کاپتان | کپتان۔ |
| کاتب | پرائیویٹ سیکرٹری۔ |
| کاتبی | لبّا۔ لبادہ۔ فرگل۔ لانگ کوٹ |
| کاترین | کیتھرائن پیٹر اعظم کی ملکہ۔ |
| کاتولیک | کیتھولک۔ (عیسائیوں کا رومن کیتھولک فرقہ۔ |
| کاج | سرو کوہی۔ درخت صنوبر۔ |
| کاچ خوردن | بھاگنا۔ گردن پر دھول کھانا۔ |
| کار از کار گذشتن | پانی سر سے گذر جانا۔ |
| کار بافو | مکڑی۔ |
| کار بچگی | طفلانہ حرکت۔ |
| کاربردار | وکیل۔ ایجنٹ۔ منصرم۔ |
| کار خوابیدن | کاروبار بند ہوجانا۔ |
| کارت و کورت | شیخی۔ ڈینگ۔ |
| کارت (ف) | ملاقاتی کارڈ۔ |
| کارخانه آهن ریزی | لوہے کا سامان ڈھالنے کا کارخانہ |
| کاروار | شترمرغ جیسا پرندہ ہے۔ |
| کار داشتن | واسطہ رکھنا۔ دخل دینا۔ |
| کار دزد | کامچور۔ |
| کارسازی | زر دپیہم ادا کرنا۔ دینا۔ |
| کارشکنی کردن | بھانجی مارنا۔ |
| کارکشته | ماہر استاد۔ |
| کارگاه | کرگہ جس پر قلاب دوزی ہوتی ہے یعنی اون کا کام بنایا جاتا ہے۔ |
| کاسه | تاشہ۔ |

| | |
|---|---|
| کاسہ پشت | کچھوا۔ |
| کاسہ زانو | گھٹنا۔ |
| کاسۂ زیرِ نیم کاسہ است | اس میں کچھ بھید ہے۔ |
| کالسکہ سرباز | فٹن۔ |
| کاشی | ٹائل۔ یعنی رنگین روغنی اینٹ روغن کیتے ہوئے مٹی کے برتن کاشان کا باشندہ۔ |
| کاشی سفید | کاشان کی بنی ہوئی چینی کی اینٹ۔ |
| کاشیکاری | بہت روشن قلعی۔ (چونا) کرنا۔ |
| کاشیکاری کردن | ایک قسم کے مٹی یا چینی کے برتن بنانا۔ |
| کاغذ | خط۔ |
| کاغذ بُر | کاغذ کاٹنے کا چاقو۔ |
| کاغذ جاذب | جاذب۔ |
| کاغذ خشک کن | جاذب۔ |
| کاغذ دولت | گورنمنٹ گزٹ۔ |
| کاغذ رضامندی | خوشنودی مزاج کا پروانہ سارٹیفکیٹ۔ |
| کاغذ زرورق | پنی۔ جگمگا۔ |
| کلاغ کلاغ | کائیں کائیں۔ |
| کاغذ مہرہ کشیدہ | گھٹا ہوا کاغذ۔ |

| | |
|---|---|
| کاغذ ناشر | کاغذ جس پر روشنائی پھیلتی ہو |
| کاغذ ہوا کردن | پتنگ اڑانا۔ |
| کاغذ ہوا | پتنگ۔ کنکوا۔ |
| کاغذیں باغ | کاغذ کے بنے ہوئے پتے۔ بیل بوٹے۔ |
| کافر ماجرائی کردن | ناجائز کارروائی کرنا۔ تکرار کرنا۔ |
| کافیدن | کھودنا۔ |
| کاک | کیک۔ |
| کاکا | حبشی غلام۔ بڑا بھائی۔ حساب |
| کاکا سیاہ | حساب است وکاکا برادر حساب جو جو بخشش سوسو۔ |
| کاک روس | "سوسک" دیکھئے۔ (کلکتہ میں رہنے والے ایرانی بولتے ہیں) |
| کاکطو | ایک قسم کا طوطا کلغی دار بڑے قد کا سپید رنگ نیلی چونچ و پنجے سیاہ آنکھ |
| کاکل | پرندوں کی چوٹی۔ مرغ کا کیس |
| کاکلک | ایک قسم کا پودا۔ چھپر یا چھپر کا جھونپڑا۔ |
| کاکلی | لوا۔ |
| کال (ت) | کچا (پھل وغیرہ) ایسے تمام پھل جن سے مغزیات حاصل ہوتے ہیں |
| کالسکہ | بگھی۔ |
| کالسکہ چی | کوچبان۔ |

| | |
|---|---|
| کالسکہ خورد | موٹر۔ |
| کالسکہ روباز | ایک بیٹھی بگھی۔ چرٹ۔ |
| کالسکۂ روواز | ″ ″ |
| کالسکۂ سرباز | فٹن۔ چرٹ۔ |
| کالوچہ | کُلچہ۔ |
| کالی | خانۂ خالی پوش (بجائے خانۂ کاہی پوش)، جھونپڑا۔ |
| کالیدن | بگڑنا۔ بھاگنا۔ |
| کامبرلاج | کیمبرج۔ |
| کام فاریدن | رغبت کرنا۔ |
| کاولی۔ باندا | ایک قسم کا پودا جو دوسرے پیڑوں پر اُگتا ہے۔ |
| کاہ | بھوسہ۔ |
| کاہ بن | ٹھونٹی۔ |
| کاہ پارنیہ بباد دادن | گذشتہ باتوں پر فخر کرنا۔ |
| کاہ پران "اوشین" | دیکھئے۔ |
| کُبر | ایک قسم کی بوٹی۔ |
| کبریت | دیا سلائی۔ |
| کبریت رسمی | ایرانی دیا سلائی۔ |
| کبریت فرنگی | دیا سلائی۔ |

| | |
|---|---|
| کبکش میخواند | اس کا طوطی بول رہا ہے۔ |
| کبوب | چیچک۔ |
| کُبہ | نہایت کوتاہ قد مگر خوب گٹھا ہوا (آدمی یا جانور)، |
| کُپ (ب) | کنستر کے نمونہ کی بہت بڑی بوتل۔ |
| کُپ | گال۔ |
| کپال | مٹی کا برتن۔ (پکا ہوا) |
| کپال شکستہ | ٹھیکری۔ |
| کُپر یا کَپر | گھاس پھوس جس سے کوئی مکان چھایا جائے۔ |
| کپر کردن | چھپر بنانا۔ |
| کپاب | بونا۔ |
| کُپل | نہایت کوتاہ قد مگر خوب گٹھا ہوا (آدمی یا جانور) |
| کپنک | گودڑ۔ |
| کت | کتف۔ بازو۔ |
| کتابچۂ بغلی | نوٹ بک۔ |
| کتابچۂ حاضر باشی | حاضری کا رجسٹر۔ |
| کتاب خطی | قلمی کتاب |
| کتابی | رنگین شیشہ جو کھڑکیوں اور دروازوں وغیرہ میں لگایا جاتا ہے۔ |
| کتان بندی | جوٹ۔ |

| | |
|---|---|
| کت خدا باشی | میرِ شہر۔ |
| کترہ | بُرے الفاظ۔ دشنام۔ بدگوئی۔ |
| کتکار۔ کتکہ | بڑھئی۔ |
| کتک زدن یا کتک کاری کردن | لکڑی سے پٹینا۔ |
| کتل۔ یا۔ | وہ ڈھلوان راستہ جو درۂ کوہ پر سے گذرتا ہے۔ گھاٹی۔ |
| کتلو (ب) | بونا۔ |
| کتلی (ی) | کیتلی۔ |
| کتمل | کٹھل۔ |
| کُتَو (ب) | مکتب۔ |
| کَتُو | جانوروں کی ایک قسم کی نزلہ کی بیماری۔ |
| کتہ چلو | خشکہ۔ |
| کج | دُنبکی۔ دیکھئے۔ |
| کج خلق | او حال کج خلق است۔ وہ اس وقت خفا ہے۔ |
| کجک | پر جو یورپین لیڈیاں اپنی ٹوپی میں لگاتی ہیں۔ ڈنکا جس سے ڈھول بجاتے ہیں۔ |
| کج و چولہ راہ رفتن | ڈگمگاتے ہوئے چلنا۔ لنگڑا کر چلنا۔ |
| کج و کوج | خطِ کج و کوج۔ ٹیڑھی بگڑی لکیر۔ |

| | |
|---|---|
| کج و کوج راہ رفتن | لڑکھڑاتے ہوئے چلنا۔ |
| کج و کور | این تختہ کج و کور شدہ است یہ تختہ ٹیڑھا بگڑا ہوگیا ہے۔ |
| کچکول | کشکول |
| کَچَل | گنجا۔ |
| کچل چرس | حصری گدھ |
| کچلو | بونا۔ |
| کچلی | گنجاپن۔ |
| کد | گنجا۔ |
| کدارہ | ڈھکنا۔ لٹھے کا کٹا ہوا ٹکڑا۔ بوٹہ۔ |
| کدخدا | گاؤں کا مکھیا جو ضابطہ کا ماتحت ہوتا ہے۔ |
| کدرک | کھڑاون۔ |
| کدوک | گھاٹی۔ |
| کراجک (کرمان میں) | بینا۔ |
| کراشیدن | عاجزی کرنا۔ فریب دینا۔ بھاگنا۔ |
| کرایہ راہ در رفتن | من یا جلودار کرایہ قاطر راہ در رفتیم میں نے خچر والے سے کرایہ خچر کا طے کرلیا۔ |
| کرباس | سوتی کپڑا۔ کینوس۔ کرمچ۔ |
| گرپرچہ (افغانی) | جانوروں کی کھال کی بھوسی۔ |
| کرت | کیاری۔ مختلف شکل اور رقبہ کی پھولوں کی کیاریاں جو آپس میں |

ایک دوسرے سے ملی ہوتی ہیں اور ان کی درمیانی جگہ پر سنگریزہ کا فرش کر دیتے ہیں تاکہ اس پر چل سکیں۔ چمن۔

کرچی — چھوٹی کشتی تفریح کے لئے۔ مورپنکھی۔

کرچ رب — شکن۔

کرچ کرچ — چینی ہڈی۔

کرسی — تخت یا چوکی۔ ایک قسم کی میز جس پر نمدہ منڈھا ہوتا ہے اور کمرہ کے اندر بیچ میں گڑھا جس میں کوئلے سلگتے ہیں اس پر چوکی یا چوکی پر کمرہ بر کا کاف یا کمبل جب باہر سے سردی کھائے ہوئے آتے تو اس لحاف کے نیچے گھس جاتے ہیں

کرسیدن — کام کا بگڑنا۔ پریشان ہونا۔

کرسی زیر پا — فٹ اسٹول۔ پاؤں رکھنے کی تپائی

کرسی نامہ — بڑے بڑے درویشوں اور پیروں کا شجرہ۔

کرسی ہزار — جھولا کرسی۔

کرک — باریک اون جو ایک خاص قسم کی بھیڑ سے بنائی جاتی ہے

کشمیر یا پہاڑی بکرے کے نرم بال جس سے شال تیار ہوتی ہے۔ بالکل کچا۔

کُرک — کرکش رفتہ است (یعنی بانا گھس گیا صرف تانا رہ گیا ہو) کرٹک

کرکاول — قرقاول۔ دیکھئے۔

کُرکُرک — چینی ہڈی۔

کرکر کردن — کھکھلا کر ہنسنا۔

کرکر سوختن — چراغ کا جھلملانا۔

کُرکُری — ایک قوم کا نام ہے۔

کُرکُری — چینی ہڈی۔

کرم یا کورم — کورم۔

کرم عشق داشتن — عشق کے جراثیم پیدا ہو جانا یعنے عاشق ہو جانا۔

کرم کار — ماہر۔

کُرمکی — چُندھا۔

کرنجال — کیکڑا

کرند — سرنگ (گھوڑے کا رنگ)

کرنگ — ایک رنگ گھوڑے کا۔

کروپ — کرپ۔ جرمنی کا مشہور کارخانہ

کرور — ایران کا کرور پانچ لاکھ ہوتا ہے۔

کروسہ یا کروسیہ — شکرم۔

| | |
|---|---|
| کروغ | مینڈک۔ |
| کره | مکھن۔ |
| کریت | جزیرہ کریٹ۔ |
| کریفتن | بھاگنا۔ |
| کسبہ و فعلہ | ادنیٰ طبقہ کے لوگ۔ |
| کس کش | صرف گالی کے موقعہ پر بولا جاتا ہے۔ |
| کُسُو | فاحشہ۔ قحبہ۔ بمعنی قرم۔ |
| کسے برابر نہ باشد | کوئی سامنے نہ آئے۔ |
| کسے بہ کسے نہ بودن | کسی کا دوسرے کی پرواہ نہ کرنا |
| کسے را پختن | گانٹھنا۔ |
| کسے نداشتن | کوئی معین و مددگار نہ ہونا بے دست و پا ہونا۔ |
| کش | ربڑ۔ گتھا پارچہ۔ لاسٹک۔ |
| کشامرہ | اہل کشمیر۔ |
| کش بند | پتلون کے تسمے۔ |
| کُشتار | خونریزی۔ قتل عام۔ |
| کشتہ جیوہ | پارہ جو آئینہ کی پشت پر چڑھا ہوتا ہے۔ |




| | |
|---|---|
| کشتی بادی | بادبانی کشتی۔ |
| کشتی دودی | اسٹیمر |
| کشتی سہ دگلی | تین مستول کا جہاز۔ |
| کشتی شراعی | بادبانی کشتی۔ |
| کشش | پٹھوں کا سکڑ جانا۔ |
| کشفتن | کھولنا۔ پھاڑنا۔ پریشان کرنا۔ |
| کشک | ایک قسم کا خشک کیا ہوا دہی، خشک پنیر۔ |
| کش کردن | چڑیوں کا اڑانا۔ |
| کشیک کشیدن | پہرہ دینا۔ |
| کشیکچی | سنتری پہرہ دینے والا۔ |
| کعب | نیزہ کا مرکز۔ |
| کف | جوتے کا اندرونی تلا۔ تلوار (بصرہ اور بغداد میں) دستانہ |
| کفا پا کردن (رکرانیں) | مشایعت کرنا۔ |
| کفالت منصب دادن | چارج دینا۔ |
| کفتر | کبوتر۔ |
| کفتر چتری | ثقا کبوتر۔ چوڑی گول دم والا کبوتر |
| کفتر خانہ | کبوتروں کی دابلی یا کابک |
| کفتر معلقی | تلا کھانے والا کبوتر۔ |
| کفت کفت خوردن | گھونٹ گھونٹ پینا۔ |

کشمیش ۔ کشمشی۔

| | |
|---|---|
| کفتن | پھٹنا شق ہونا۔ |
| کف زدن | تالی بجانا۔ |
| کفش پاشنہ نہ کشیدہ | عادت و اطوار و حرکات و سکنات میں لاابالی۔ |
| کفش ساغری | سبز رنگ کے چمڑے کے پتلی اور خمیدہ نوک کی ایڑی دار جوتی۔ |
| کفش سرپائے | سلیپر۔ |
| کفش یخ سری | لکڑی کا جوتہ جسے پہن کر برف پر چلتے ہیں۔ |
| کف غنچہ کردن | مٹھی باندھنا۔ |
| کف مال کردن | مسلنا۔ |
| کف ہوا پیدا کردن | چیل کا موت یا ہتھنی کا انڈا مل جانا۔ |
| کک زدن بازبان کک زدن | کتے کا زبان سے چاٹنا۔ |
| کل | عورتوں کی قلقاری جب دولہا گھر میں آتا ہے۔ |
| کلاغ ابلق | مینا۔ گل گچیا۔ |
| کلافہ شدہ (رشتہ) | الجھا ہوا۔ (ڈورا) |
| کلافہ نخ یا ریس | پیچک ریشم کا لچھا۔ |
| کلاہ انداختن | ٹوپی اچھالنا خوش ہونا۔ |

| | |
|---|---|
| کلاہ تا کلاہ تفاوت دارد | پانچوں انگلیاں ایک سی نہیں۔ |
| کلاہ حاشا بر گذاشتہ | اس نے قطعی یا صاف انکار کر دیا |
| کلاہ را باندن | غالب ہونا۔ |
| کلاہش پشم ندارد | اس کا کوئی اثر نہیں۔ |
| کلاہ شکستن | ٹوپی ٹیڑھی رکھنا۔ |
| کلاہ فرنگی | گرم خانہ۔ دیکھئے۔ |
| کلاہ نمدی | فلٹ کیپ۔ |
| کلاہ نہادن | تواضع کرنا عاجزی کرنا۔ جھاڑنا |
| کلب | کلب۔ |
| کلیر | اونٹ کی مینگنی۔ |
| کلیچہ خز | سمور کے حاشیہ کا کوٹ۔ |
| کلاغ حلال گوشت | کوے کی طرح کا ایک پرندہ۔ کھیت کا کوا۔ |
| کلفت | موٹا۔ |
| کلفش | گرمش |
| کلک | لٹوں کا بڑا مٹی کی انگیٹھی۔ |
| کلک بازی | ڈھونگ۔ پاکھنڈ۔ بہانہ۔ |
| کلک بر سر کسے بستن | کسی کے ساتھ چال چلنا اور اس طرح کسی کو مصیبت میں ڈالنا۔ |
| کلک پا | پنڈلی۔ |
| کلک زدن | فریب دینا۔ |

۱ کفش کن - جوتیاں اتارنے کی جگہ۔
۲ کوکنہ - ترازو کا پلہ

۵ کلپک - گرگٹ۔

**کل کل کردن** — ۱) کھل کھل کرنا۔ بات چیت کرنے ۲) ہنس یا ہنسنے ہیں۔ بطخوں کا قائیں قائیں کرنا۔

**کلکے زیر سر دارد** — اس کے دل میں کچھ شرارت ہے

**کل گراز** — سور کے دانت باہر نکلے ہوتے ہیں

**کلماق** — ایک قوم کا نام ہے۔ کلمک۔

**کلم ترنج** — ایک قسم کی گوبی۔

**کلم قمری**

**کلم گل** — پھول گوبی۔

**کلنجار** — کیکڑا مجازاً گھسیٹ

**کلندن** — پھاڑنا۔

**کلندیدن** — اکھاڑنا زمین کا پھاڑنا۔

**کلنگ** — ۱) کدال جس میں ایک طرف دھار ۲) اور دوسری طرف نوک ہوتی ہے۔ تیر بسولہ کسی۔

**کلنگ وتبر** — نہانی اور بسولہ۔

**کلوچہ** — ۲) کیک۔

**کلوخ بر لب مالیدن** — ۲) بھید کا چھپانا۔

**کلوک** — چھوٹی ہانڈی۔ مرتبان۔

**کلوتل** — کرنیل۔

**کلہ** — ایک زہریلا کھٹمل ہوتا ہے

۲) ایں حوض چند کلہ آب دارد — اس حوض میں کے قد آدم پانی ہے

**کلہ پا** — لوہار کا بڑا ہتھوڑا

**کلہ پاچہ** — کلہ اور پائے۔

**کلہ جوش** — اوبلی ہوئی سری۔

**کلہ شمار** — احمق اور ضدی۔

**کلہ خر** — گھامڑ۔ احمق۔

**کلہ زدن** — سینگ والے جانوروں کا ایک دوسرے کے باہم لڑنے میں سینگ مارنا

**کلہ قند** — قوزہ۔ ڈلا۔

**کلہ کردن** — شورانیدن۔ دیکھئے۔

نیمہ آستین کرم اوورکوٹ گھٹنوں تک کا۔ ایک قسم کا فراک کوٹ جسکی آستینیں چھوٹی ہوتی ہیں اور پلیٹیں نہیں ہوتیں۔

**کلی فروش** — جملہ فروش۔ دیکھئے۔

---

**کم (ب)** — پیٹ۔

**کماج** — صحرا نشینوں کی موٹی روٹی کیک

**کماچ دان** — دیگچی۔

**کم گرفتن** — کسی چیز کو ترک کر دینا۔

**کمان پا** — بھدے پاؤں والا۔

| | |
|---|---|
| کمانچہ | وائلن۔ بیلا۔ دوتارہ۔ |
| کماندان | کماندار۔ |
| کمان رستم | قوس قزح۔ دھنک۔ |
| کمپانی | کمپنی۔ |
| کمترک | کچھ کم۔ اک ذرا کم۔ |
| کم دل | ڈرپوک۔ تھوڑدلا۔ |
| کمربند۔ | سپاہیوں کی پیٹی وغیرہ۔ |
| کمرچین | ایک قسم کا ایرانی فراک کوٹ جس میں کمر پر چنٹ ہوتی ہے |
| کمرخل | کسی قدر کوبڑ نکلا ہوا۔ |
| کم رسی | کم استعدادی۔ |
| کمرکش کوہ | کرارا۔ |
| کمرکشادن | کسی کام کو ترک کر دینا۔ |
| کم روی | جھینپ۔ شرم۔ |
| کم زہرہ | کم دل۔ دیکھئے۔ |
| کم سعادتی | بدبختی۔ |
| کم سو | جسکی نظر دور تک کام نہ کر سکے۔ |
| کم گرفتن | کسی چیز کو ترک کر دینا۔ |
| کم کسے داشتنے | کسی بات میں پیٹھا ہونا۔ |
| کموں | عوام الناس۔ رعایا۔ کامن۔ |
| کمیسون | چند افراد کی ایک جماعت جو کسی خاص کام کے لئے ہو۔ |
| کنار | بیر۔ |

| | |
|---|---|
| کنار آب رفتن | رفع حاجت کو جانا۔ |
| کنار آب رفتہ | رفع حاجت کو گیا ہے۔ |
| کنار خواب | ہمخوابہ۔ |
| کنارہ | نمدہ کی دو پٹیاں جو کمرہ کی بغلوں میں بچھی رہتی ہیں۔ |
| کنارہ | تنارہ۔ دیکھئے۔ |
| کنب | بھنگ۔ |
| کنیاک | برانڈی شراب۔ |
| کنٹ | کاونٹ۔ |
| کنتر | کنٹر۔ |
| کنجار | کھلی۔ |
| کنج کاوی کردن | بغور دیکھنا خوب ٹٹول کر دیکھنا |
| کنج کاو | متجسس متفحص۔ |
| کندو | شہد کی مکھیوں کا چھتہ۔ محال۔ |
| کندہ | بھاری وزنی۔ |
| کندرۃ | بوٹ۔ |
| کنشلیر | چانسلر۔ |
| کنصل یا قنصل | بالیوس۔ |
| کنیفت | گندا۔ کثیف۔ |
| کنگر فرنگی | بھٹ کٹیا۔ |
| کنگرہ | کانگریس۔ |
| کنہ یا کنۃ | (کیڑوں کا) کٹ کٹ کرنا۔ |
| کنیاک (رف) | برانڈی ایک قسم کی شراب۔ |

ے کمیدہ۔ یک گند قاطر ایک راس خچر۔

ے کنس (ب) کنجوس خسیس۔

| | |
|---|---|
| کوَاژه | شور و غل۔ |
| کُوپ | بڑی بوتل۔ |
| کُوت۔کود | میلا۔ |
| کوچ | کوچ۔ |
| کوچک ابدال | "پلٹھا" کے معنے میں بھی بولتے ہیں کسی درویش کا رفیق اور ارادتمند۔ |
| کوچکی کردن | چاپلوسی کرنا۔ |
| کوچه | خیابان۔ |
| کوچه افتادن | غریب ہونا۔ |
| کوچه باغ | باغ کے درمیان چلنے کا راستہ |
| کوچه بن بسته | کوچه غیر نافذه۔ |
| کوچه پاک کن | مہتر۔ |
| کوچه درنرو | کوچه غیر نافذه |
| کوچه غلطی کردن | گمراه کر دینا۔ |
| کورانه یک بره | اودھا دھند۔ |
| کُورش | (انجیل میں) کسریٰ۔ |
| کورک سر باز کرده است | پھوڑا پھوٹ گیا۔ |
| کُور کُور | چراغ کُور کُور مے سوزد۔ چراغ جھلملا رہا ہے۔ |
| کُور کُور را پیدا میکند آب گو وال | جیسوں کے تیسے |
| کور کورانه | اندھوں کی طرح۔ |
| کوره چی | بھڑ بھونجا۔ |
| کوره راه | پگ ڈنڈی۔ |
| کوریده | بھدا۔سست۔بیڈول۔ |
| کوزه اش خیلے آب میگیرد | لوگوں کی نظروں میں اس کی بڑی وقعت ہے۔ |
| کوزه گل | پھولوں کا گملہ۔ |
| کوسه ریش پہن | دو متضاد صفات رکھنے والی چیزوں پر بولا جاتا ہے۔ |
| کوش (مقامی) | دامن۔گود۔ |
| کوشک | مسکن یا عمارت جو ایام گرما کی غرض سے دیہات میں بنا لیتے ہیں۔ |
| کوفت | آتشک۔ |
| کوفت نخوری | خدا کرے تو آتشک کے مرض میں مبتلا ہو جائے۔ |
| کون | جھاڑی۔ |
| کوک | کار من کوک است۔ میرا کام درست ہے یا خوب چل رہا ہے قلیان کوک است حقه ٹھیک بول رہا ہے۔ |

| | |
|---|---|
| کوکر | ایک قسم کا جنگلی پرند یا مرغ جنگلی |
| کوک زدن | لنگر مارنا۔ |
| کوکش کردم و بآسمان رفت | میں نے اُسے چھیڑ دیا وہ آپے سے باہر ہو گیا۔ |
| کوک کردن | گھڑی کو کنا۔ ساز ملانا۔ جوڑنا۔ ملا ٹکنا۔ منسلک کرنا۔ |
| کوکو | قمری انڈوں کا خاگینہ۔ |
| کول (رت) | کاندھا۔ |
| کولاک | طوفان۔ |
| کولونل | کرنل۔ |
| کولہ | کندھا۔ |
| کولہ بارسربازی | سپاہی کا جھولہ۔ |
| کولی | ایران میں ایک آوارہ گرد فرقہ ہے جس کی عورتیں بالعموم بدچلن ہوتی ہیں۔ مجازاً بے حیا بدکار ہلڑ مچانے والی عورت۔ |
| کولی گری | فساد برپا کرنا۔ |
| کومدی | کامیڈی۔ |
| کومہ | شکاری کے گھات میں بیٹھنے کی جگہ۔ |
| کون | جاڑی۔ |
| کونارہ | گل انار۔ |
| کون خیز کردن (ب) | بچہ ہا کون خیز میکند۔ بچے چوتڑوں کے بل کھسکتے یا گھسٹتے ہیں۔ |

| | |
|---|---|
| کونسرت | باجہ۔ |
| کون طاس | سرش مثل کون طاس است اس کا سر تامبڑہ ہے۔ |
| کوپر | شورہ زار جس میں خربوزہ پیدا ہوتے ہیں |
| کہ | تو من کہ نمیرم۔ میں تو نہیں جاتا۔ |
| کہر | اسپ سرخ رنگ۔ سرنگ۔ |
| کہر از کبود کم نیست | دونوں یکساں ہیں یعنی دونوں سے رنگ زرد برادر شغال + |
| کُنگ | پُستو۔ |
| کہنہ | بندوق کی ڈاٹ۔ |
| کہنہ استعاط | پھٹا پورانا یا گلا سڑا مال۔ |
| کہنہ خر | وہ شخص جو مشعلوں کے لئے گودڑ خریدتا ہے۔ |
| کہنہ جندہ | نائکہ۔ |
| کہنہ زند ؎ | گرگ باراں دیدہ۔ |
| کیزی (مقامی) | لعاب دہن۔ رال۔ |
| کیس | سکڑن۔ شکن۔ |
| کیسہ بر ودفتن | متوقع ہونا۔ |
| کیسہ تنباک | تمباکو کی تھیلیا۔ |

؎ کہنہ منہ ہوا پرانے کپڑے بیچ ڈالو!
(پھیری والے کی آواز)

| | |
|---|---|
| کیسہ کشیدن | حمام میں کیسہ سے بدن ملنا۔ |
| کیسہ کمر | کارتوسوں کی پیٹی جو کمر میں باندھی جاتی ہے۔ |
| کیف | بارود کی کپی چمڑے کی کپی۔ یا تھیلیا۔ یا بیگ۔ |
| کیف کردن | گل چھرّے اوڑانا۔ |
| کے ولہ یا کولہ | کھرنڈ۔ خشکی کا چھپڑ جو سر میں پیدا ہو جاتا ہے۔ پپڑی سی |
| کیوم | بادشاہ۔ کنگ۔ |

## گ

| | |
|---|---|
| گاب | گائے یا بیل۔ |
| گاہوارہ (تعامی) | گہوارہ۔ |
| گارِف | ریلوے اسٹیشن۔ |
| گاردن (ری) | باغ |
| گاری | گاڑی۔ |
| | پیچر |
| گاز | جھولا۔ |
| | ٹین اور تانبہ کاٹنے کی قینچی کترنی |
| | دھانس |
| | گیس۔ |
| گازانبر | سنسی۔ |
| گازت | (اخباری لفظ) گزٹ۔ |

| | |
|---|---|
| گازگرفتن | آدمی کا کاٹے کھانا۔ |
| گازو | بڑے دنتو۔ وہ شخص جس کے دانت بڑے بڑے ہوں۔ |
| گاری (ری) | گیلری۔ دالان۔ |
| گام | گاؤں۔ |
| گاو سفید پیشانی | مشہور نمایاں۔ |
| گاو سفید پیشانی کے بودن | قابل دید ہونا۔ |
| گاو سنج | "ڈگنک" دیکھئے۔ |
| گاو کورب | گائے کی طرح چاروں ہاتھ پاؤں پر چلنا۔ |
| گاو کوہی | بارہ سنگھا۔ |
| گاو گرد | رہٹ۔ |
| گاو گل | مویشیوں کا گلہ۔ |
| گاو گلیا | چرواہا۔ |
| گپ | بات چیت۔ |
| گپتہ | گچھا۔ گیھا |
| گت وگندہ | موٹا تازہ (بچہ وغیرہ) |

| | |
|---|---|
| گچ بُری کردن | دیوار کے مصالحہ میں کندہ کرنا |
| گدارا | ناک کا وہ حصہ جس پر عینک لگاتے ہیں۔ درّہ۔ راستہ |
| گدارہ (س) | (بجائے گذارہ) راستہ |
| گدارہ دماغ | ناک کا بانسا۔ |
| گدوک | پہاڑ کی چوٹی کا مسطح میدان۔ |
| گذارش | واقعہ |
| گذران بدست ہوا بودن | گذارہ کی مستقل صورت نہ ہونا۔ |
| گذشت کردن | معاف کرنا |
| گرُ | خارشت |
| گراشیدن | چھیلنا۔ پریشان کرنا |
| گراکو | تمباکو |
| گران جانی کردن | مہنگا بیچنا۔ |
| گرجستان | جارجیا |
| گرجی | جارجیا کا باشندہ۔ شیریں آلو بخارا |
| گرجی گرجی | پھل بیچنے والے کی آواز اگرچہ اس کے پاس صرف آلوچہ ہی ہوں تب بھی وہ یہی کہے گا۔ |
| گرد | گردہ۔ بہت باریک چھنہ |
| گِرد | گول گِردی۔ |
| گروبندی | کیاریاں بنانا |

| | |
|---|---|
| گرد پاک کن | ڈسٹر یا برش |
| گرد دائرہ | محیط دائرہ۔ |
| گردِ رخسار | گول چہرہ والا۔ |
| گردِ رو | نقش قدم |
| گردش | چہل قدمی۔ چوری چکاری۔ چھاپہ ڈاکہ۔ |
| گردش کردن | چہل قدمی کرنا۔ ٹہلنا۔ سیر کرنا |
| گردک | چیستان۔ |
| گردکِ دنداں | سفوف جس سے دانت مانجھے جاتے ہیں (منجن) |
| گردک زدن | پوڈر لیف |
| گردگاں رود | ایک دریا جو بحیرہ خضر میں گرتا ہے |
| گردگان | برغمال۔ اول۔ |
| گردن | درّہ |
| گردن بار شدن | مجبور ہونا |
| گردن بگردن شدن | پیٹ پڑنا |
| گردن بند | نکٹائی |
| گردنت خورد شود | تو مارا جائے۔ |
| گردن خاریدن | بہانہ کرنا۔ |
| گردن کلفت | بدمعاش۔ گنڈا شخصیت امیر لوگ اکثر ایسے لوگوں کو اپنے یہاں رکھ لیتے ہیں تاکہ لڑائی جھگڑے کا کوئی کام آپڑے تو یہ کام انہیں |

| | |
|---|---|
| گردن گرفتن | یا تقصیر را گردن بگیر۔ تو اپنے قصور کا اعتراف کر۔ اقرار یا اعتراف کرنا۔ ذمہ لینا۔ |
| گردنہ | خاکنائے۔ پہاڑ کی گھاٹی۔ |
| گردون | رتھ۔ |
| گردہ اسپ | بگردہ اسپ سوار شدم۔ میں گھوڑے (کی پیٹھ) پر سوار ہوا۔ |
| گردہ پیکر | فوٹو گراف۔ |
| گردہ زدن | سوراخ دار کاغذ کے ذریعہ خاکہ بنانا |
| گرد خشخاش | خشخاش کا پوندنا۔ پوست کا ڈوڈہ |
| گرفتاری | مصروفیت۔ عدیم الفرصتی۔ |
| گرگ دوی کردن | چھلانگ مارنا۔ |
| گرگر | (بادل کی) گڑگڑاہٹ (بندوقوں یا توپوں کے سر ہونے کی آواز) تڑاتڑ دھڑا دھڑ۔ آگ کے جلنے کی آواز بھڑبھڑ |
| گرگ شکار کردن | شکار کا پیچھا کرنا |
| گرگمن | خارشتی بھیڑ۔ |
| گرمانکہ | پونڈ (وزن) |
| گرم خانہ | ایسے باغ کو کہتے ہیں جس کے اطراف میں شیشہ کی ٹٹیاں لگا کر چھت بھی شیشہ سے بناتے ہیں تاکہ درخت برف اور سردی سے محفوظ رہیں اس میں گرم ملک کے پھول اور میوہ جات تیار کرتے ہیں ہر ملک کی ہوا بھی پیدا کر دیتے ہیں جس درجہ پر گرم ہو |
| گرمسیر | خط سرطان اور خط جدی کے درمیان |
| گرمسیرات | جمع گرمسیر یعنی ایام سرما بسر کرنے کے مقامات جہاں سردی کم ہوتی ہے۔ |
| گرم شدن | مادہ جانور کا نر کی خواہش کرنا۔ |
| گرمک | گھٹیا قسم کا خربوزہ۔ |
| گرم کردن | کسی کو رلانا (کوئی بری بات کہہ کر) |
| گرم سوت | ریشمی سوتی ملا ہوا کپڑا۔ |
| گرم میگوید | بڑی خوشی سے بولتا ہے۔ |
| گرم و گیرا بودن زبان | زبان میں تاثیر ہونا۔ |
| گرمی | اشتیاق محبت۔ |
| گرہ بر گوش زدن | بات نہ سننا۔ |
| گرہ زدن | بال جمع کرنا |
| گرہ گفتن | دل آزار کلمہ کہنا۔ |
| گری یا گر | بھیڑ کی ایک بیماری۔ |
| گریزاندن | بھگا لے جانا۔ |
| گریفتن | بھاگنا۔ |
| گز | ایک درخت ہے بقدر نیم کے۔ |
| گزومک یا گزوک | چھلوری۔ |
| گزگزہ | کپکپی |
| گزنہ | بچھو کا درخت۔ |

ے گردک ـ پیچک ـ سوت کا گولا۔

| | |
|---|---|
| گسالو | گوہنجی۔ |
| گشنگی و گرسنگی | گرسنگی بھوک۔ |
| گل آفتاب | سورج مکھی۔ |
| گل ابریشمی | ایک قسم کا پھول۔ |
| گل انار | ایک چھوٹا پھول دار پودا جسکے پھول انار کے مشابہ ہوتے ہیں۔ |
| گلاب بروئے خوانندگاں | مصنف یہ فقرہ اس وقت استعمال کرتا ہے جب کہ کوئی فحش یا مکروہ بات بیان کرنے والا ہوتا ہے |
| گلابی | اور وہ جو اندر سے سرخ ہوتا ہے۔ |
| گلباز | پھولوں کا شائق۔ |
| گلبانگ محمدی | چاؤش یہ کلمہ کہتا ہوا چلتا ہے۔ اور زائر اسے دہراتے جاتے ہیں۔ |
| گل پیر | چھلنی۔ |
| گل پر | کسی قسم کا ایک پودا۔ |
| گل پنیر | گل خیرو۔ یا گل خطمی۔ |
| گل دستہ | ایک چھوٹا سا مینار [illegible] |
| گل وزی | پھولدار کپڑا۔ |
| گل دوم | [illegible] |
| و گل سفید | ایک قسم کی سفید مٹی جو کپڑے دھونے کے کام آتی ہے |
| گل سپید | مٹی جس کے ظل بنائے جاتے ہیں |

| | |
|---|---|
| گلس کردن | ایک جہاز کا دوسرے جہاز کے ذریعہ کھینچنا۔ |
| گل سینہ | پروانچ۔ |
| گل شدن | ظاہر ہونا۔ |
| گل قہر آتشی | چھوئی موئی کا پھول۔ |
| گل کار | کچے یعنی مٹی کے مکان بنانے والا معمار |
| گل کار | دگرت، دیکھئے۔ |
| گل کردن | نشہ بر من گل کردہ است مجھ کو کچھ کچھ سرور ہو چلا ہے۔ |
| گل کردن مستی | مستی میں خوش فعلیاں کرنا۔ |
| گل گیوہ | جوتے پر لگانے کی سفید مٹی۔ |
| گل مخمل | ایک قسم کا روئیں دار سرخ پھول |
| گل میخ آویزان کردن | دیوار یا کھونٹی میں ٹانگ دینا۔ |
| گل ماشی | چکنی مٹی یا گیرو۔ |
| گل میخ کوبیدن | کھونٹی پر ٹانگنا۔ |
| گل مینا | ایک قسم کا پودا۔ |
| گل وشل | کیچڑ |
| گلو شور | نل، بوتلیں، [illegible] کی نالی وغیرہ صاف کرنے کا شکنجہ۔ |
| گلولہ | گولی۔ |
| گلولہ ریز | بندوق کی گولیاں ڈھالنے کا آلہ یا سانچہ |
| گلولہ ریزی | گولیاں ڈھالنا۔ |

# ضمیمہ (۱)

## عنوانات و القاب

(ملاحظات لازمہ)

مسئلہ عنوانات و القاب خیلے قابل ملاحظہ مے باشد چوں قاعدہ صحیحے درست نیست کہ نویسندگان ازاں تجاوز و تخطی ننمایند ازیں جہت در ہر جاتے ایران القاب و عنوانات مختلفہ برائے اشخاص مختلف بینویسند و لے دریں مقام القابیے را کہ بیشتر عمومیت دارد درج مے کنیم القاب ابتدا و انتہائے سائر مکتوبات بر حسب شان و مقام مخاطب و مخاطب تفاوت مے پذیرد و مخصوصاً در نوشتجاتِ دوستانہ القاب جدیدے مانند "آقائے عزیز" "سرور معظم" تعمیم یافتہ است۔

(پادشاہ)

| | |
|---|---|
| عنوان | بسریر گردوں مسیر اعلیحضرت قدر قدرت قوی شوکت اقدس ہمایوں احمد شاہ قاچار شاہنشاہِ کل ممالک محروسہ ایران خلد اللہ تعالےٰ ملکہ و سلطنتہ۔ |
| ابتدا | قربان خاکپائے مہر آسائی مبارکت شوم۔ |
| انتہا | پیوستہ ظل ظلیل شاہنشاہی بر مفارق رعایا پایندہ و مستدام باد۔ |

(نوع دیگر)

| | |
|---|---|
| عنوان | بخاکپائے مہر ضیائے اعلیحضرت قدر قدرت اقدس ہمایوں سلطان احمد شاہ قاچار شاہنشاہِ مملکت محروسہ ایران ارواحنا فداہ۔ |
| ابتدا | تصدق حضور معدلت نشور مبارکت شوم۔ |
| انتہا | ہموارہ سایۂ عاطفت شہریاری بر مفارق بندگان مستدام باد۔ |

| | |
|---|---|
| | (شاہزادگان) |
| عنوان | حضور کرمت ظہور حضرت مستطاب اشرف ارفع امنع اسعد شاہنشاہ زادۂ اعظم اقدس بندگان والا محمد حسن میرزا ولیعہد گردون مہار ایران ایداللہ تعالےٰ۔ |
| ابتدا | قربان حضور مبارکت شوم۔ باکمال ادب و احترام بعرض مقدس والا میرساند |
| انتہا | ایام جلالت و بندہ پروری مستدام باد۔ |
| | (نوع دیگر) |
| عنوان | حضور حضرت مستطاب اشرف امجد والا شاہنشاہ زادۂ اعظم ظل السلطان فرمانفرمائے مملکت فارس ایداللہ تعالےٰ۔ |
| ابتدا | قربان حضور مبارک شوم۔ بانہایت ادب و توقیر معروض میدارد۔ |
| انتہا | ظل مکرمت ہموارہ پایندہ باد۔ |
| | (دیگر) |
| عنوان | خدمت نواب مستطاب اسعد اکرم والا آقائے حیدر میرزا حکمران آبادہ دام جلالہٗ |
| ابتدا | بعرض عالی میرساند۔ |
| انتہا | ایام حشمت پایندہ و مستدام باد۔ |
| | (نائب السلطنۃ) |
| عنوان | حضور مرحمت ظہور والاحضرت مستطاب اجل اکرم اشرف اقدس بندگان ناصر الملک نائب السلطنۃ ایران دامت عظمتہٗ |
| ابتدا | قربان وجود مقدست شوم۔ بانہایت ادب و توقیر بعرض سامی میرساند۔ |
| انتہا | ایام عظمت و حشمت پایندہ و مستدام باد۔ |
| | (وزراء) |
| | (رئیس الوزراء) |
| عنوان | حضور مبارک حضرت مستطاب اجل اکرم اشرف عالی بندگان سپہدار اعظم رئیس الوزراء ایران دامت شوکتہ العالی۔ |

| | |
|---|---|
| ابتدا | قربانت شوم (یا) بانهایت احترام بعرض عالی میرساند. |
| انتها | ایام شوکت وجلالت پاینده باد. |
| | (سائر وزراء) |
| عنوان | حضور مبارک حضرت مستطاب اجل اکرم عالی آقای علاء السلطنة وزیر معارف دام ظله. |
| ابتدا | قربانت شوم. |
| انتها | ایام شوکت مستدام باد. |
| | (علمای اعلام) |
| عنوان | حضور باهر النور حضرت مستطاب شریعت مدار مادی الفروع والاصول جامع المعقول والمنقول آیة الله فی الارضین حجة الاسلام والمسلمین آقای آخوند ملا محمد کاظم خراسانی متع الله المسلمین بطول بقائه |
| ابتدا | حجة الاسلاما ادام الله بقائکم (یا) باکمال ادب بعرض مقدس عالی میرساند. |
| انتها | ایام افادت وافاضت مستدام باد والسلام علیکم ورحمة الله وبرکاته |
| | (نوع دیگر) |
| عنوان | خدمت ذیمکرمت جناب مستطاب شریعت مآب علام فهام زبدة الفقهاء العظام آقای حاجی شیخ حسین امام جمعه دامت فیوضاته. |
| ابتدا | بعرض عالی میرساند (یا) فدای وجودت شوم. |
| انتها | ظل افاضت سامی پیوسته پاینده باد. |
| | (فرمانفرمایان وحکام) |
| عنوان | حضور مرحمت ظهور حضرت مستطاب اجل عالی آقای علاء الدوله فرمانفرمای مملکت فارس دامت شوکته العالی. |
| ابتدا | قربانت شوم باکمال ادب بعرض سامی میرساند. |
| انتها | ایام شوکت وحشمت همواره باقی وپاینده باد |

| | |
|---|---|
| | (دیگر) |
| عنوان | خدمت ذیکرمت جناب شوکت وجلالت نصاب فخامت ونبالت انتساب اجل عالی آقائے ...... حکمران بنادر خلیج ایران زیدت شوکتہ |
| ابتدا | قربانت شوم۔ |
| انتہا | ایام شوکت ونبالت مستدام باد۔ |
| | (دیگر) |
| عنوان | خدمت ذیرفعت جناب جلالت نصاب اجل عالی آقا نائب الحکومتہ بنادر خلیج زید اقبالہ العالے۔ |
| ابتدا | فدایت شوم۔ |
| انتہا | ایام عزت مستدام باد۔ |
| | (سفراء وقونسلہا) |
| عنوان | خدمت ذیکرمت جناب مستطاب اجل اکرم افخم عالی آقائے مشیر الملک وزیر مختار دولت علیہ ایران مقیم دربار انگلستان زید شوکتہ العالے۔ |
| ابتدا | قربانت شوم۔ (یا) عرضہ مے دارد۔ |
| انتہا | ایام شوکت وجلالت برقرار باد۔ |
| | (دیگر) |
| عنوان | خدمت ذی مسرت جناب جلالت وفخامت نصاب عالی آقائے یمین الملک قونسول جنرال دولت علیہ ایران در بغداد زید اجلالہ العالے۔ |
| ابتدا | معروض میدارد۔ |
| انتہا | ایام عزت مستدام باد۔ |
| | (تجار) |
| عنوان | خدمت ذیمسرت جناب مستطاب شرافت وفخامت نصاب عالی آقائے ..... تاجر شیرازی دام عمرہ |
| ابتدا | عرض مے شود۔ |

| | |
|---|---|
| انتها | ایام عزت مستدام باد۔ |

(دیگر)

| | |
|---|---|
| عنوان | خدمت جناب مستطاب مستغنی الالقاب عمدة التجار آقا حسین صاحب تاجر اصفهانی زید عمرہ |
| ابتدا | عرض مے شود۔ |
| انتها | زیادہ عرضے نیست۔ |

(خوانین و روسا)

| | |
|---|---|
| عنوان | خدمت ذی مرحمت جناب فخامت و نبالت نصاب حشمت و ابہت انتساب عالی آقائے ...... ایلخانی ایل جلیل بختیاری زید اقبالہ العالی۔ |
| ابتدا | عرض میشود (یا) معروض میدارد۔ |
| انتها | ایام عزت و حشمت برقرار باد۔ |

(دیگر)

| | |
|---|---|
| عنوان | خدمت ذی مسرت جناب مجدت نصاب فخامت انتساب آقائے .... رئیس طائفہ .... زاد اقبالہ |
| ابتدا | عرض میشود۔ |
| انتها | زیادہ تصدیع افزا نمیگردد۔ |

(مخدرات)

(۱) شاہزادہ خانمہا

| | |
|---|---|
| عنوان | حضور مبارک سرکار نواب علیہ عالیہ ..... دامت عفتہا۔ |
| ابتدا | عرض مے شود۔ |
| انتها | ایام محبت و مرحمت مستدام باد۔ |

(ب) سائرین

| | |
|---|---|
| عنوان | خدمت علیا جاہ خدارت پناہ عفیفہ مکرمہ ....... دامت عفتہا۔ |
| ابتدا | عرض مے شود (یا) زحمت میدہد۔ |
| انتها | زیادہ زحمت نداد۔ |

# ضمیمہ ب

| | |
|---|---|
| آب از آسیا افتاد۔ | پانی پن چکی سے علیحدہ ہوگیا (یعنی خاموشی چھا گئی) |
| آب از دستش نمے چکد۔ | پانی اس کے ہاتھ سے نہیں ٹپکتا (یعنی وہ سخت کنجوس ہے، دینے کے نام کو اڑ بھی نہیں دیتا۔ |
| آب از سوراخہائے مُشتش نمے چکد | اس کی مٹھی سے پانی بھی نہیں ٹپکتا (یعنی وہ سخت کنجوس ہے) "دینے کے نام کو اڑ بھی نہیں دیتا۔ |
| آب بقدر ظرف باید گرفت | برتن کے مطابق پانی لینا چاہیئے۔ "جتنی چادر دیکھو اتنے پاؤں پھیلاؤ"۔ "پا بانداز ۂ گلیم باید کشید" |
| آبت سرد و نانت گرم | (خدا کرے) تیرا پانی ٹھنڈا اور روٹی گرم رہے (دعا) "آنکھوں سکھ کلیجہ ٹھنڈک"۔ "دودھوں نہائے پوتوں پھلے" |
| آبت گرم و نانت سرد۵ کہ از دست تو من مردم | (خدا کرے) کہ پانی تیرا گرم اور روٹی تیری ٹھنڈی رہے کہ میں تیرے ہاتھوں مر مٹا (بد دعا) |
| آب کہ از سر گذشت چہ یک نیزہ چہ صد نیزہ | پانی جب سر سے گذر گیا تو پھر کیا ایک نیزہ کیا سو نیزہ (یعنی پھر کمی بیشی برابر ہے) |
| آبیکہ از سر گذشت چہ یک کلہ چہ صد کلہ | پانی جب سر سے گذر گیا تو پھر کیا ایک قد آدم کیا سو قد آدم (یعنی پھر کمی بیشی برابر ہے) |
| آدم بیگنہ پے دار میرود سر دار نمیرود | بیگناہ آدمی پھانسی کے پھندے تک پہنچ جاتا ہے مگر پھانسی پر لٹکتا نہیں (یعنی بیگناہ واقعی سزا سے محفوظ رہتا ہے) "سانچ کو آنچ نہیں"۔ |
| آدم خوب است مثل خاکشیر۶ بہمہ طبیعت سازگار باشد۔ | خوب آدمی ہے خاکشیر کی طرح ہر مزاج سے موافقت کرتا ہے۔ |

۵ "سرد" کے بعد "باشد" محذوف ہے۔
۶ خاکشیر ایک دوا کا نام ہے جو ہر مزاج کے ساتھ موافقت کرتی ہے۔

| | |
|---|---|
| آدم خوش حساب شریک مال مردم میشود | خوش دہندہ آدمی لوگوں کے مال میں شریک ہو جاتا ہے (یعنی اس پر اعتماد کیا جاتا ہے) |
| ع۔ آرے باتفاق جہان میتوان گرفت | ع۔ ممکن ہے اتفاق سے لینا جہان۔ ہاں! |
| آستین نو تو پلو بخور | نئی آستین تو بھی پلاؤ کھا۔ یہ کہاوت بہلول سے منسوب ہے جنہیں پھٹے پرانے کپڑے پہنے ہونے کی حالت میں ایک محفل میں نہ گھسنے دیا گیا تھا جب بڑی بڑی آستینوں کا جبہ پہن کر گئے تو اعلیٰ لباس کی وجہ سے بڑے احترام کے ساتھ انہیں شریک دعوت کیا گیا۔ |
| آسیاب نوبت دارد | پن چکی نمبر سے کام کرتی ہے۔ (مراد یہ کہ جو پہلے آئے گا اس کا کام پہلے ہوگا جس طرح پن چکی پر پہلے آنے والے کا اناج پہلے پیسا جاتا ہے۔) |
| آفتابہ مسی و آفتابہ گلی از ایشاں یک کار برمے آید ولیکن پائے قیمت کہ رسید ایں یک پول است و آں یک تومان | آفتابہ تانبے کا ہو یا مٹی کا دونوں سے ایک ہی کام نکلتا ہے لیکن جب ان کی قیمت دیکھی جاتی ہے تو یہ ایک پیسہ کا ہے اور وہ ایک تومان کا۔ |
| آقا اسپ روندہ کا و جوش را زیادہ میکنند | چالاک گھوڑے کا راتب بڑھا دیتے ہیں۔ |
| ع۔ آں سبو بشکست و آں پیمانہ ریخت | ع۔ ٹوٹا سبو وہ اور وہ ساغر چھلک گیا۔ "وہ دن گئے جو خلیل خاں فاختہ اڑاتے تھے"۔ "وہ دن ہوا ہوئے جو پسینہ گلاب تھا"۔ |
| آہو ناگرفتہ پوست فروختن۔ | شکار کرنے سے پیشتر ہرن کی کھال بیچنا۔ |
| احمد بمکتب نمیرود و لے برندش۔ | احمد مکتب نہیں جاتا لیکن اس کو لے جاتے ہیں (مراد یہ کہ اگر تم یہ کام خوشی سے نہ کرو گے تو زبردستی لیا جائے گا۔ |

| | |
|---|---|
| از ازل گلیم مرا سیاہ بافتہ اند۔ | ازل ہی میں میری گلیم سیاہ بنی ہے (یعنی میں ازلی بدقسمت ہوں) |
| از باران زیر ناودان گریخت۔ | بارش سے بھاگ کر پرنالہ کے نیچے جا پہنچا۔ "چولہے سے نکال بھاڑ میں جھونکا"۔ |
| از بیکفنی زندہ است۔ | کفن نہ ہونے کی وجہ سے زندہ ہے۔ |
| از چولہ بچالہ افتاد۔ | "چولہے سے نکال بھاڑ میں جھونکا"۔ |
| از خاک برخاست و بخاکستر نشست | خاک سے اُٹھا اور راکھ پر بیٹھ گیا"۔ چولہے سے نکال بھاڑ میں جھونکا"۔ |
| از خرس موے | ریچھ کا ایک بال رہی بہت ہے (یعنی کنجوس سے جو کچھ بھی ہاتھ آجائے غنیمت ہے) |
| از خر مردہ نعل مے کند | مرے ہوئے گدھے کا نعل اکھاڑ لیتا ہے (یعنے سخت کنجوس ہے) |
| از خر مردہ نعل ہم غنیمت است | مرے ہوئے گدھے کا نعل بھی غنیمت ہے" بھاگتے بھوت کی لنگوٹی بھلی"۔ |
| از دل برود ہر آنکہ از دیدہ برفت | آنکھیں ہوئیں چار دل میں آیا پیار۔ آنکھیں ہوئیں اوٹ دل میں آئی کھوٹ۔ |
| از دیر راندہ و از حرم ماندہ | مندر سے نکالا ہوا اور کعبہ پہنچنے سے رہا ہوا۔ "دبدھا میں دوؤ گئے مایا ملی نہ رام"۔ "دھوبی کا کتا گھر کا نہ گھاٹ کا"۔ |
| از کف دست کہ مو ندارد شما چہ میخواہی | جس ہتھیلی پر بال تک نہیں اس سے تم کیا چاہتے ہو۔ |
| از کفر ابلیس مشہور تر ست۔ | "وہ شیطان کی طرح مشہور ہے"۔ |
| از ماست کہ بر ماست۔ | "ہمارا کیا ہمارے آگے آرہا ہے"۔ |
| از نردبان پلہ پلہ بالا باید رفت | سیڑھی پر ایک ایک ڈنڈے سے چڑھنا چاہیئے |

(یعنی بندریج ترقی کرنی چاہیئے)

**از ہر طرف کہ بادے آید او ادشین میکند یا او ہمراہ باد است۔**

جدہر سے بھی ہوا آتی ہے وہ اودھر ہی پھٹکتا ہے (یعنی وہ ابن الوقت یا زمانہ ساز ہے) "جہاں دیکھا توا پرات - وہیں کاٹی ساری رات"

**از یک گل بہار نمے شود۔**

ایک پھول سے بہار نہیں ہوتی۔ "اکیلا چنا بھاڑ نہیں پھوڑ سکتا۔"

**ازیں گوش می شنود و ازاں گوش بدر میکند**

اُس کان سے سُنتا ہے اس کان سے اُڑا دیتا ہے

**اسپ تیز رو سکندری میخورد۔**

تیز رو گھوڑا ٹھوکر کھاتا ہے "نہ دوڑ کے چلے نہ اچٹ کے گرے" "ج- گر بھی پڑتے ہیں کبھی دوڑ کے چلنے والے"

**اسپکہ در پیری سوغان بگیرد بہ ابے میدان قیامت خوبست**

جس گھوڑے کو بڑھاپے میں تربیت کیا جائے وہ میدان قیامت کے لئے خوب ہے (ایسے شخص کیلئے استعمال کرتے ہیں جو سِنِ کہولت میں کوئی علم یا فن سیکھنا شروع کرتا ہے) "بوڑھے طوطے نہیں پڑھا کرتے"

**اعتبار بہ از دولت است۔**

ساکھ دولت سے بہتر ہے۔

**اگر بدریا ترا بفرستند آبهم گیر نخواہی آورد**

اگر تجھے دریا پر بھیجیں۔ تو پانی بھی تیرے ہاتھ نہ لگے "قدم نا مبارک مسعود۔ گر بدریا رود برآرد دود"

**اگر تو خر دیر بمیری ہستی من سگ انتظار کشی ہستم**

اگر تو گدھے کی طرح مدت دراز تک جینے والا ہے تو میں بھی کتے کی طرح صبر کر کے ساتھ انتظار کرنیوالا ہوں (یعنے میں تھکنے والا نہیں اور تم کسی طرح میرے پنجے سے نہیں نکل سکتے)

**اگر چوب حاکم نہ باشد زپے**
**کند زنگی مست در کعبہ قے**

اگر خوف حاکم نہ ہو (پی کے مے
کرے زنگی مست کعبہ میں قے)

ے سُوغان کردن" دوڑ کے لئے گھوڑے کو تربیت کرنا۔

اگر خواہی کہ با مقدار باشی
مکن با کودک و با بندہ بازی

خواہش ہے گر وقار میں آئے نہ کچھ کمی۔
بچّہ سے اور غلام سے کیجو نہ دل لگی۔

اگر دیر گفت گل گفت۔

خوب کہی گو دیر میں کہی۔

اگر را با مگر تزویج کردند
از و یک بچّہ شد کاشکے نام

"اگر" کے ساتھ شادی کی "مگر" کی
ہوا اک ان کے "بچّہ کاشکے" نام

اگر کاہ از خود نیست کاہدان کہ از خود است۔

اگر گھاس اپنی نہیں ہے تو ناند تو اپنی ہے۔
"اگر کھانا اپنا نہیں تو پیٹ تو اپنا ہے"۔

اگر یار اہل است کار سہل است

ع:۔"خدا مہربان ہے تو کل مہربان"۔

اگر یار شاطر نیستم بار خاطر ہم نیستم

اگر یار شاطر نہیں ہوں تو بار خاطر بھی نہیں ہوں

الصبر مفتاح الفرج۔ یا۔ من صبر ظفر۔

صبر کشایش کی کنجی ہے۔ یا جسنے صبر کیا وہ فتحمند ہوا

او از تخم خوب است۔

وہ صحیح النسب ہے۔

او پنیر توئے شیشہ میکند و نان بشیشہ می مالد

وہ پنیر شیشہ میں رکھ کر روٹی شیشہ کے اوپر مل لیتا ہے

او تخمش حرام است

وہ حرامزادہ ہے۔

او چوں خر بیمار و اینہا چوں سگ بیکار
منتظر مرگش ہستند۔

وہ بیمار گدہے کی طرح اور یہ لوگ بیکار کتے کی
طرح اس کی موت کے منتظر ہیں (متوقع ورثا
کی شان میں استعمال ہوتا ہے)۔

او کہ بجائے خود پدرش ہم در خواب ندیدہ است

وہ نور رہا ایک طرف۔ اس کے باپ نے بھی کبھی
خواب میں نہ دیکھا ہوگا۔

اول برو دہنت را از گلاب بشو آنوقت
اسمش را ببر۔

جاؤ پہلے گلاب سے اپنا منہ دہوؤ پھر اس کا نام
لینا (مراد یہ کہ شخص زیر بحث بہت بڑا آدمی ہے
بلا احترام اس کا نام لینا نہ چاہیئے)۔

او ہیچکارہ است نہ خر است نہ مردم

ع: نہ گدھا ہے نہ وہ انسان ہے ناکارہ ہے۔

ایں بازار تیز بہار را برائے من مکن

ہم سے دکانداری نہ کرو۔

این لنھایت را دور بیانداز
اگر مردی خودت بیا میدان

اس لاف زنی کو چھوڑ - اگر تو مرد ہے تو میدان میں آ۔

این تعارفھائے شیرازی ست

یہ شیرازی تواضع ہے (صلاح سمرقندی)

این دو غل دوستاں کہ می بینی
مگساں اند گرد شیرینی

ہیں یہ سب تیرے فریبی مہرباں
گرد شیرینی کے جیسے مکھیاں

این دنیا پست و بلندی برائے اولاد آدم بسیار دارد

دنیا میں انسان کے لئے بہت سے نشیب و فراز ہیں

این شتر را در خانہ من خوابانیدن

اس اونٹ کو میرے گھر میں بٹھلا دیا (یعنی فلاں بات زبردستی میرے سر تھوپ دی)

این قدر بپز کہ بتوانی بخوری۔

جتنا کھا سکو اتنا پکاؤ (یعنی جتنا سنبھل سکو اتنا بوجھ اُٹھاؤ)

بادنجان بد آفت ندارد

برا بیگن۔ مصیبت سے محفوظ رہتا ہے (یعنی بدوں کی برائی کے باعث سب اُن سے بچتے ہیں)

بادہ[ل] پر خوردن و ہوشیار نشستن سہل است
گر بدولت برسی مست نگردی مردی

پی کر شراب ہوش میں رہنا تو سہل ہے
دولت جو پاکے مست نہ ہو تو مرد ہے

بالاتر از سیاہی رنگے نیست۔

کالے سے زیادہ سیاہ اور کوئی رنگ نہیں۔

باید اول چاہ را کند و بعد منارہ را دزدید

پہلے کنواں کھود لینا چاہیئے پھر منارہ چرانا چاہیئے (تاکہ منارہ کو کنوئیں میں چھپایا جا سکے مراد یہ کہ ہر کام کے لئے پیش بندی لازم ہے)

ع۔ بجائے گل بروید خار و خاشاک۔

ع۔ پھولوں کی جگہ پر خس و خاشاک اُگے۔

بخانہ ات آمدم آب ہم ندادی میگوئی

گھر آئے پر تو تو نے مجھے پانی تک نہ پلایا اور کہتا

---

[ل] بسر منارہ اشتر رود و فغاں برارد
کہ منم نہاں بدینجا مکنید آشکارا

یہ چڑھ کے اونٹ منارہ پہ شور کرتا ہے + کہ یاں چھپا ہوں میں مجھ کو نہ آشکار کرو (ایسے احمق یا بدمعاش کے متعلق کہا جاتا ہے جو کوئی برا کام کرتا ہے اور کہتا ہے کہ اس کو ظاہر نہ کرنا۔

| | |
|---|---|
| برو از عقب نان میفرستم | یہ ہے کہ جا میں روٹی بھیجتا ہوں۔ (ایسے آدمی سے کہتے ہیں جسکے وعدے قابل اعتماد نہیں ہوتے) |
| بخت نادری دارد | وہ بڑا خوش قسمت ہے۔ "وہ نصیبہ کا سکندر ہے" |
| برادری جائے خود است اما بز از ہفتصد دینار کمتر نیست۔ | بھائی بندی کی تو بات دوسری ہے لیکن بکری سات سو دینار سے کم کی نہیں ہے۔ |
| ع۔ بر کس مپسند آنچہ ترا نیست پسند۔ | ع نہ چاہو اپنے لئے جو باتیں وہ غیر پر بھی روا نہ رکھو۔ |
| بزاز ہمیشہ برہنہ و کفش دوز ہمیشہ پا برہنہ۔ | بزاز ہمیشہ ننگا اور موچی ہمیشہ ننگے پاؤں۔ "درزی کی آستین ہمیشہ پھٹی رہتی ہے۔" "ملاح کا حقہ چھ سال میں بھی تازہ نہیں ہوتا۔" |
| بقدر دوغت مسکہ میزند۔ | تیرے دہی کے بقدر مکھن نکالتے ہیں۔ "جیسے دام ویسے کام۔" "جتنا گڑ ڈالو گے اتنا میٹھا ہوگا۔" "جیسی تیری تل چاولی ویسے میرے گیت۔" |
| بکار حاکم و حکیم نباید ایرادے گرفت | حاکم اور حکیم کے کام پر اعتراض نہ کرنا چاہیئے۔ (کیونکہ ان کا ہر کام مصلحت پر مبنی ہوتا ہے) |
| ع بکش خود را عجب تریاک مفتے ست | ع۔ (کھاتے کھاتے) جان دیدے مفت کی افیون ہے |
| ع بلا ندیدہ دعا را شروع باید کرد | ع دعائیں کیجئے پہلے بلا کے آنے سے۔ |
| بمرگش بگیر تا بہ تب راضی شود | موت پر پکڑو تاکہ بخار پر راضی ہوجائے۔ |
| ع بود ہم پیشہ با ہم پیشہ دشمن | ع۔ دشمنی ہوتی ہے ہم پیشہ کو ہم پیشہ سے۔ "کاری گر کا کاری گر بیری۔" |
| بہشت بی رفیق لطفی ندارد۔ یا بہشت ہم رفیق میخواہد | ع۔ جنت میں بھی مزا نہیں دمسانہ کے بغیر۔ |
| ؎ بہ نزد خدائے جہاں روشن است<br>کہ ہمکارہ ہمکارہ را دشمن است | خدائے جہاں پر ہے یہ بات روشن<br>کہ ہم پیشہ ہوتے ہیں آپس میں دشمن |

؎ یہاں اس امر کی طرف اشارہ ہے کہ خدا بھی دوسرے خدا کا ہونا گوارا نہیں کرسکتا۔

| | |
|---|---|
| بے مے مست است زیرِ بغلش راکہ میگیری مستیش زیادتر مے شود۔ | بغیر پئے ہی مست ہے۔ اگر اس کی ہمت افزائی کرو گے تو ہنکارنے لگے گا۔ |
| پا بلند مے کند کہ نعلش کنند۔ | پاؤں اُٹھا دیتا ہے کہ اس کے بھی نعل لگا دیں "گھوڑے تو داغے جاتے تھے مکوڑوں نے کہا ہمیں بھی داغو" |
| پا در ہوا حرف میزند۔ | بے سر و پا۔ یا۔ بے بنیاد باتیں کرتا ہے (یعنی لغو بکتا ہے) |
| پا را باندازۂ گلیم باید دراز کرد۔ | "جتنی چادر دیکھیئے اتنے پاؤں پھیلایئے"۔ |
| ع پائے مالنگ است و منزل بس دراز | ع۔ منزل ہے دور اور مرا پاؤں لنگ ہے۔ |
| "پدرِ من وزیرِ سلطان بود"۔ "بتو چہ"؟ | "میرا باپ بادشاہ کا وزیر تھا"۔ (جواب) "پھر تجھے کیا"؟ (ایسے شخص سے کہتے ہیں جو اپنے آباؤ اجداد کی بزرگی پر فخر کرتا ہے) "ناموں کے کانوں میں انتیاں بھانجے اینڈے پھریں"۔ |
| پرساں پرساں بہ چین ہم میتوان رفت | پوچھتے پوچھتے چین چلے جاؤ۔ |
| ع پس از ما گو جہاں را آب گیرد۔ | ع جب ہم نہیں تو چاہے جہان ڈوب کیوں نہ جائے |
| پشیمانیٔ گذشتہ سودے ندارد | گذری ہوئی بات پر پچھتانا لاحاصل ہے۔ "مضیٰ ما مضیٰ"۔ "گذشت آنچہ گذشت"۔ "اب پچھتائے کا ہوت ہے جب چڑیاں چگ گئیں کھیت"۔ |
| پوستِ سگ را بر روے خود کشیدہ | کتے کی کھال اس نے منہ پر لے لی (یعنی سخت بیحیائی اختیار کر لی) |
| پولِ حلّال مشکلات است۔ یا۔ پول قاضی الحاجات ہے۔ | "دام کرائے کام"۔ "اے زر تو خدا نۂ ولیکن بخدا۔ ستارِ عیوب و قاضی الحاجاتی"۔ |

۵۔ زیر بغل گرفتن۔ ترغیب۔ تشویق۔ امداد۔ اعانت۔

| | |
|---|---|
| پیش از مرگ ماتم مے گیرد۔ | موت سے پہلے ماتم کرتا ہے۔ |
| پیش از مرگ واویلا۔ | موت سے پہلے ہائے ویلا۔ |
| پیش از چوب گریہ کردن۔ | پٹنے سے پہلے رونا۔ |
| پیش از روضہ خوانی گریہ میکند | حدیث خوانی سے پہلے رونے لگتا ہے۔ |
| پیش پائے خود را نگہ کن۔ | اپنے پاؤں کے آگے دیکھو (یعنی خبردار رہو) |
| ع پیش ما خاطر شاد و دل غمناک یکیست | ع رنجیدہ و مسرور ہے یکساں مرے آگے۔ |
| ؎ پیوند دوستی من ازاں پارہ می کنم شاید گرہ خورد بتو نزدیکتر شوم | ؎ میں اس امید پر ربط و محبت قطع کرتا ہوں کہ شاید تجھ سے قربت اور بڑھ جائے گرہ لگ کر |
| تا آب گلِ آلودہ نشود ماہی نتواں گرفت | جب تک پانی گدلا نہ ہو (یعنے گدلا نہ کیا جائے) مچھلی نہیں پکڑی جاسکتی۔ |
| تا تنور گرم است نانے بپز۔ | جب تک تنور گرم ہے روٹی پکالے۔ |
| تا تو میرؔی اسلحہ بپوشی جنگ تمام شدہ است | جب تک تو جائے ہتھیار لگائے لڑائی کا خاتمہ ہے۔ "تا تریاق از عراق آوردہ شود مار گزیدہ مردہ شود" |
| تاج زر زینت گدا نہ بود۔ | ع ہوتی نہیں ہے تاج سے زینت فقیر کی۔ |
| تا دستت در روغن است دستِ چرب بے بسرم مال۔ | جب تک تیرا ہاتھ روغن میں ہے چکنا ہاتھ میرے سر پر مل (یعنی جب تک تم برسرکار رہو میرے ساتھ سلوک کرو)۔ |
| تازی وقتِ شکار ریدنش میگیرد | "شکار کے وقت کتیا ہگاسی۔ |
| ع تا شب نروی روز بجائے نرسی | ع چلو گے گر نہ شب کو دن کو پہنچو گے نہ منزل پر۔ |
| تا میرم ترا آدم کنم خودم خر میشوم۔ | تاوقتیکہ میں تجھے آدمی بناؤں میں خود گدھا ہو جاؤنگا (استاد شاگرد سے یا باپ بیٹے سے کہتا ہے) |

؎ "میروی" کی بجائے "میری" بولتے ہیں۔

؎ بازاری زبان میں "میروم" کے بجائے "میرم" بولتے ہیں۔ "تا میرم" کے بجائے "تا بیایم" بھی استعمال ہوسکتا ہے۔

| | |
|---|---|
| ع۔ تا نباشد چیزکے مردم نگوید چیزہا | ع۔ جبھی کہتی ہے دنیا بانس بھی جب پھانس ہوتی ہے |
| ع۔ تا نگوید طفل کے نوشد لبن۔ | ع۔ دودھ ملتا نہیں جب تک کہ نہ مانگے بچہ۔ |
| تخم دزد آخر شتر دزدے شود۔ | انڈا چرانے والا آخر اونٹ چرانے لگے گا۔ |
| ترا در آسمان میجستم در زمین یافتم | میں تجھے آسمان پر ڈھونڈتا تھا اور زمین پر پایا۔ |
| تعریف خود کردن پنبہ خائیدن است | اپنی تعریف کرنا روئی چبانا ہے (یعنی جھک مارنا ہے) |
| تعریف خود کردن گُہ خوردن است | اپنی تعریف کرنا گو کھانا ہے۔ |
| تعریف زیادہ بچہ را خراب میکند | زیادہ تعریف بچہ کو خراب کردیتی ہے۔ |
| تف بالائے سر | ع۔ "گرتا ہے منہ پہ آکر سچ ہے فلک کا تھوکا" |
| تفنگ پُر یک نفر را می ترساند اما تفنگ خالی دو نفر را۔ | بھری ہوئی بندوق ایک شخص (یعنی مقابل دشمن) کو ڈراتی ہے لیکن خالی بندوق دو آدمیوں کو ڈراتی ہے (یعنے جس کے پاس بندوق ہو اُسے بھی اور اس کے مقابل دشمن کو بھی) |
| تکہ بزرگتر از دہن بر ندار۔ | منہ سے بڑا نوالہ نہ اٹھاؤ۔ |
| تماشا کن بہتر از بازی کن مے بیند | تماشائی تماشہ کرنے والے سے زیادہ اچھی طرح دیکھ سکتا ہے۔ |
| تواضعہائے خشک زیاد دارد۔ | پھیکی چیڑی باتیں بہت سی آتی ہیں (اصفہانیوں کا طعنہ شیرازیوں پر) |
| ع۔ توانا بود ہر کہ دانا بود۔ | ع۔ قوی ہے وہی جو خردمند ہے۔ |
| تو مثل ارّہ دو سرِ می مانی۔ | تو دوہرے دانتوں کے آرے کی مثل ہے۔ (یعنے آگے کھینچئے یا پیچھے دونوں صورتوں میں کاٹے گا) "رفیق دزد شریک قافلہ" "چور سے کہے چوری کر ساہ سے کہے تیرا گھر موسنے کو آتے ہیں" |

تو مثل گاب نہ من شیر می مانی وقتیکہ ترا دوشیدند لگد میزنی شیر ہارا میریزی

تو نومن دودھ دینے والی گائے کی مانند ہے۔ جس وقت کہ تجھ کو دوہ لیا لات مار کر سارا دودھ گرا دیتا ہے (ایسے شخص کے متعلق استعمال ہوتا ہے جو بہت سی عناتیوں کو ایک نقصان پہنچا کر برباد کر دیتا ہے۔

تو مثل نان[1] ساجی میمانی دو رو ہستی

تو نان ساجی کی طرح دو رو ہے (یعنی کسی شخص کا ظاہر و باطن یکساں نہیں ہوتا۔)

تو۔ وخے[2]۔ برو خشتک پر از گہت را بشو[3] آنوقت بیا۔ کار یاد من بدہ۔

اُٹھ۔ جا۔ تیری میانی گُہ میں لتھڑی ہوئی ہے پہلے اس کو دھو پھر مجھ سے بات کرنا (پہلے اپنے گریبان میں منہ ڈال کر دیکھ پھر مجھے نصیحت کرنا)

تیرے کہ از کمان بیرون جست دیگر برنمے گردد۔

تیر جو کمان سے نکل گیا پھر واپس نہیں آتا۔ "گیا وقت پھر ہاتھ آتا نہیں"

ثواب راہ بخانہ خود مے برد۔

"نیکی کا صلہ خود نیکی ہے"

جائیکہ آش است کچلک[4] فراش است

جہاں شوربا ہے وہاں گنجا خدمتگار بھی ہے۔ "جہاں مٹھائی ہوتی ہے وہاں مکھیاں ضرور آتی ہیں"

جائے کہ گل است خار ہم ہست

ہے جہاں پھول وہاں خار بھی ہے

یا۔ ہر جا کہ فرشتہ ایست دیوے با اوست

ہے۔ جہاں نور وہاں نار بھی ہے

جائے کہ نمک خوری نمکدان مشکن

جہاں نمک کھاؤ وہاں نمکدان نہ توڑو "جس میں کھانا اسی میں چھید کرنا۔"

---

[1] نان ساجی وہ روٹی جو سنگریزوں پر پکائی جاتی ہے اور اس سے ایک طرف سے ہموار اور دوسری طرف سے ناہموار ہوتی ہے
[2] بازاری زبان میں "وخے" اور "واخیز" بجائے "برخیز" مستعمل ہے۔
[3] "بشو" کی بجائے "بشور" بولتے ہیں۔
[4] کچل کی تصغیر برائے تحقیر۔ خیال کیا جاتا ہے کہ گنجا نہایت چالاک ہوتا ہے

| | |
|---|---|
| ع جور استاد به ز مهر پدر۔ | ع۔ باپ کے پیار سے استاد کی سختی بہتر |
| چاقو دستہ خود را نمے برد | چاقو اپنے دستہ کو نہیں کاٹتا۔ "لاکھ ماں ڈائن ہوگی اپنے بچہ کو نہیں کھائے گی۔" |
| چاه کن ہمیشہ در چاه مے افتد | کنواں کھودنے والا ہمیشہ خود کنویں میں گرتا ہے "چاه کن را چاه در پیش"۔ |
| چراغ پائے خود را روشن نمیکند۔ | "چراغ تلے اندھیرا ہی رہتا ہے"۔ |
| چراغے کہ بخانہ رواست بمسجد حرام است | جو چراغ کہ گھر میں جائز ہے مسجد میں حرام ہے |
| چلو صاف کن بکفگیر می گوید تو سوراخ داری | چھننا کفگیر سے کہتا ہے کہ تجھ میں سوراخ ہیں |
| چنتہ اش خالیست | اس کی جھولی خالی ہے (یعنی وہ ناکارہ ہے) |
| چوب از بہشت آمده است | لکڑی جنت سے آئی ہے (یعنی بچہ کو تہدید نہ کرنا اس کو خراب کرنا ہے) |
| ۵ چوب تر را چنانکہ خواہی پیچ<br>نشود خشک جز بہ آتش راست | ۵ جب تک گیلی ہے لکڑی جیسے چاہو موڑ لو<br>آگ ہی سے سیدھی ہو سکتی ہے لیکن سوکھ کر |
| ۵ چوں رشتہ گسیخت میتوان بست<br>اما گرہیش درمیان است | ۵ شیشہ جو ٹوٹ جائے تو ممکن ہے جوڑنا۔<br>پر درمیان گرہ جو پڑے گی نہ جائے گی۔ |
| چہ از برائے کر ساز بزنی و چہ از برائے کور برقصی۔ | بہرے کے آگے کیا باجہ بجاتے ہو اور اندھے کے آگے کیا ناچتے ہو۔ "بھینس کے آگے کنگری بجائے بھینس کھڑی پگلائے"۔ "اندھے کے آگے روئے اپنی بھی نین کھوئے"۔ |
| ۵ چہ خوش بے مہربانی ہر دو سر بے<br>زیکسر مہربانی درد سر بے | ۵ دونوں طرف سے ہو تو محبت کا ہے مزا<br>ہے درد سر جو ایک طرف سے ہو چاہنا<br>(الفت کا جب مزہ ہے کہ ہوں وہ بھی بیقرار<br>دونوں طرف ہو آگ برابر لگی ہوئی)۔ |

۵ کردی زبان میں "باشد" کے بجائے "بے" استعمال ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| ۵ چہ خیرے بیاید ازاں خانداں<br>کہ بانگ خروس آید از ماکیاں | ۵ وہ کیا نفع پہنچا سکے خاندان<br>کہ مرغی بھی دیتی ہو جسکی اذاں |
| حاجی مرد شتر خلاص۔ | حاجی مرگیا اونٹ آزاد رہو گیا) |
| حرف از دہن بزرگتر نہ زن | اپنے مرتبہ سے زیادہ بڑی بات نہ کہو۔ "چھوٹا منہ بڑی بات" |
| حرف بے معنی چہ خاصیت دارد | لغو بات سے کیا نتیجہ ؟ |
| حرف حرف مے آرد باد برف | بات میں سے بات پیدا ہوتی ہے اور ہوا سے برف (یعنے جھگڑے کو جتنا بڑھاؤ بڑھتا ہے) |
| حساب حساب است دکا کا برادر | حساب حساب ہے اور بھائی بھائی۔ حساب جو جو بخشش سو سو! |
| حمام بے عرق نمے شود<br>حنات رنگ ندارد۔ | ممکن نہیں کہ حمام میں غسل کرو اور پسینہ نہ آئے<br>تیری مہندی میں رنگ نہیں "اس کی بات تو گوزشتر ہے"۔ |
| حوضیکہ آب ندارد لازم بماہی نیست | جس حوض میں پانی نہیں اُسے مچھلیوں کی بھی ضرورت نہیں۔ |
| خانۂ پرشیشہ را سنگے بس است<br>خانۂ روشن مے کند | شیشہ سے بھرے ہوئے گھر کیلئے ایک پتھر کافی ہے "پھونس کے انبار کے لئے ایک چنگاری کافی ہے"<br>سنبھالے لے رہا ہے۔ |
| خانۂ کہ دو کد بانوست خاک تا زانو است | جس گھر میں دو بیبیاں ہیں وہاں گھٹنوں گھٹنوں خاک ہے۔ |
| خدا از عمرش بردار د و بروے عقلش بگذارد۔ | خدا اس کی عمر کم کردے اور اس کی عقل بڑھا دے (احمق کی شان میں کہا جاتا ہے) |
| خدا درد را داده و دوا را ہم داده | خدا نے ہر درد کی دوا پیدا کی ہے۔ "ہر درد را دوائے" |

۵ "سا" دونوں جگہ سوقیانہ ہے۔

خدا دنیا را بالصبر آفرید۔

خدا نے دنیا کو تبدریج پیدا کیا۔

خدا دیر گیر است و ہم سخت گیر

خدا دیر گیر تو ہے مگر سخت گیر بھی ہے۔ ”خدا کے یہاں دیر ہے اندھیر نہیں“

خر بیار و معرکہ (یا باقلی) بار کن

گدھا لاؤ اور جھگڑا لادلو۔

خر چہ داند بہائے زعفران ۔ یا ۔
خر چہ داند بہائے قند و نبات

گدھا کیا جانے زعفران کی قدر۔ یا ”بندر کیا جانے ادرک کا سواد“ یا۔ ع قیمت شکر مصری کو گدھا کیا جانے۔ ”شیخ کیا جانے صابن کا بھاؤ“

خر خود را از پل گذرانید

اپنے گدھے کو پل سے پار اتار دیا۔ (یعنی وہ اپنے مقصد میں کامیاب ہو گیا۔)

خر گاؤ را ز ہم فرق نمیکند۔

وہ گدھے اور گائے میں امتیاز نہیں کر سکتا (یعنی سخت احمق ہے)

ع خلق خدا گم شد ند ملک خدا خر گرفت

ع گم ہوئی خلق خدا راج گدھوں کو ملا۔

خواب برادر مرگ است

”نیند موت کی بہن ہے“ ”النوم اخ الموت“

ع خواہی نشوی رسوا ہمرنگ جماعت شو

ع ہمرنگ جماعت بن رسوا جو نہ ہونا ہو۔

ع خوش درخشید ولے دولت مستعجل بود

ع چمکا بہت پہ جلد ہی معدوم ہو گیا۔

خیال جز و ہواست۔

خیال ہوا کا جز ہے (یعنی محض خیال کوئی حقیقت اور واقفیت نہیں رکھتا)

دارم دارم بدرد میخورد۔ داشتم داشتم چہ فائدہ دارد

”میرے پاس ہے“ ”میرے پاس ہے“ اس سے تو کام نکلتا ہے۔ ”میرے پاس تھا“ ”میرے پاس تھا“ اس سے کیا فائدہ (ایسے آدمی سے کہتے ہیں۔ جو گذشتہ پہ فخر کرتا ہے۔

داشتہ آید بکار گرچہ بود زہر مار

رکھی ہوئی چیز کام آتی ہے چاہے وہ سانپ کا زہر ہی کیوں نہ ہو۔

ع۔ درپس پردہ چہ داند کہ خوبست وکہ زشت

پس پردہ کیسکو کیا معلوم ۔ کون اچھا ہے اور کون بُرا

در تواضع بیش و در بخشش درویش

تواضع میں سرگرم بخشش کرنے میں مفلس۔

"ناپے سو گز نہ پھاڑے گز بھر"

ع۔ در خانۂ مور شبنمے طوفان است

ع چیونٹی کے گھر میں اوس بھی طوفان سے کم نہیں

"مرغی کو تکلے کو گھاؤ بھی بہت"

در دعوے حلوے قسمت نمیکنند

لڑائی میں مٹھائی نہیں بٹتی ہے۔

در ظاہر میش و در باطن گرگ

ظاہر میں بھیڑ باطن میں بھیڑیا "شکل مومناں کرتوت کافراں"

ع در مجلس اغیار لب بستہ بدار

ع محفل میں ہو غیر کی تو خاموش رہو۔

؎ در نامیدی بسے امید است
پایان شب سیہ سفید است

؎ یاس میں بھی ہے بشر کیواسطے یونہی امید
جیسے کالی رات کا انجام ہے روز سپید

دروغ عاقبت ندارد

جھوٹ آخر کھل ہی جاتا ہے "جھوٹ کے پاؤں نہیں ہوتے"

دروغ فروغے ندارد۔

جھوٹ کو فروغ نہیں۔

دروغ مایہ نمے خواہد

جھوٹ بولنے کیلئے پہلے سے کسی مواد کی ضرورت نہیں

در وقت نعمت یار در ہنگام عزلت اغیار

بنی کے یار بگڑی کے دشمن "بنی کے سب ساتھی"

درویشی بہ طیلسان و خرقہ نیست

چادر اور گدڑی پر درویشی کا انحصار نہیں۔

"درویش صفت باش و کلاہ تتری دار"

دریا ہمیشہ یک قسم نمے ماند

سمندر ہمیشہ ایک حالت پر نہیں رہتا یعنے قسمت پلٹے کھاتی رہتی ہے "کبھی کے دن بڑے کبھی کی راتیں"

در یکہ نداری دربان چہ مے کنی۔

جب دروازہ نہیں تو تو دربان کا کیا کرے گا۔

دزد دزد را مے شناسد و ولی ولی را

چور چور پہچانتا ہے اور ولی کو ولی۔ "میں مجنوں کو مجنوں مجھے جانتا ہے" "ولی کو ولی خوب پہچانتا ہے + شوق"۔

دزد نابلد خود را بکاہدان مے زند

ناواقف چور خود کو بھسوڑی میں پہنچاتا ہے (ایسے آدمی کے متعلق بولتے ہیں جو کسی کام میں بالکل نیا ہو)

دزد نگرفتہ بادشاہست

جب تک پکڑا نہ جائے چور بھی ہے بادشاہ۔

دزدی آخر ندارد

چوری (یا چالبازی) آخر کھل ہی جاتی ہے

؎ دستت چو نمے رسد بہ بی بی
دریاب کنیز مطبخی را

؎ "بیگم تک ہو نہ گر رسائی + لونڈی ہی پہ یار اکتفا کر" "گندم اگر بہم نہ رسد بھس غنیمت است"۔

؎ دست تو بہر چہ آشنا شد
خیر و برکت ازو جدا شد

؎ جس شے کو تو نے چھو دیا
برکت ہوئی اس سے جدا

دست خالی از دنیا باید رفت

؎ "یاں سے جانا ہی پڑے گا خالی ہاتھ
کچھ نہیں جائے گا مطلق تیرے ساتھ"

دستش بجائے بند نیست

آج کل اس کے ہاتھ میں کوئی کام نہیں ہے

دست شکستہ کار مے کند ولیکن دل شکستہ کار نمے کند

ٹوٹا ہوا ہاتھ تو کام کرتا ہے لیکن ٹوٹا ہوا دل کام نہیں کرتا۔

دستک بزنید کہ ہرچہ بردند بردند

"اب پچھتائے کا ہوت ہے جب چڑیاں چگ گئیں کھیت"

دست ملا اگر بقاب رسد + بکنار ظرف تا آب رسد

ہاتھ جو ملا کے رکابی پڑے + کھائی یہاں تک کہ تلی تو لوٹے

دست یکہ صدا نمے کند

"ایک ہاتھ سے تالی نہیں بجتی"

دل بدل راہ دارد

"دل کو دل سے راہ ہے" "دل را بدل رہیست درین گنبد سپہر + از سوے کینہ کینہ و از سوئے مہر مہر"

---

؎ نرد۔ چوسر وغیرہ کھیلوں میں دھوکہ دینے کو بھی دزدی کہتے ہیں۔

دِل دل میکند۔
متردد خاطر ہے۔

دل کہ سفرہ نیست کہ آدم پیش ہمہ
کس واکند۔
دل دسترخوان تو نہیں کہ آدمی سب کے سامنے کھولکر رکھدے
کا سبب ہر ایک مجھ سے پوچھتا ہے میرے رونے کا۔
الٰہی سا کی دنیا کو میں کیونکر رازدان کر لوں۔ (تاجور)

ع دنیا پس مرگ ما چہ دریا چہ سراب
ع دریا ہو کہ ہو سراب دنیا۔ جب ہم ہی نہیں تو ہمیں کیا ہے
"بعد از سر من کن فیکون شد شدہ باشد"
"بلبل نے آشیانہ چمن سے اٹھالیا۔ اسکی بلا سے بوم بسے یا ہما رہے"

دنیا ہمیشہ بیک قرار نمے ماند۔
دنیا ہمیشہ ایک حالت پر نہیں رہتی۔ "کبھی کے دن بڑے کبھی کی راتیں" "ہر گھڑی منقلب زمانہ ہے
یہی دنیا کا کارخانہ ہے"

دو پا بہ دو روز و چار پا بہ چہار روز شناختہ مے شود۔
آدمی دو دن میں اور چوپایہ چار دن میں پہچان لیا جاتا ہے (یعنے چوپایہ کی بہ نسبت انسان کے مزاج کا سمجھ لینا زیادہ آسان ہے)

دود از کندہ بر مے خیزد۔
دھواں لٹھے سے اٹھتا ہے۔ "بڑوں کی بڑی بات"

دوری و دوستی۔
جدائی اور دوستی (یعنے جدائی محرک دوستی ہے)
"زُر غِبّاً تزدد حُبّاً"

دیر آید دیر پاید۔
جو چیز دیر میں حاصل ہوتی ہے وہ دیرپا ہوتی ہے (دیر آید درست آید)

دیگ بہ دیگ میگوید کہ تہ تو سیاہ است
دیگ دیگ سے کہتی ہے کہ تیرا پیندا سیاہ ہے۔

راستی رستگاری است۔
سچائی ہی نجات ہے۔

ران ملخ بسلیمان پیشکش بردن
ٹڈی کی ٹانگ سلیمان کے حضور میں ہدیہ لے جانا

ع راہ باریک است و شب تاریک و منزل بس دراز۔
ع۔ راستہ کوتہ۔ اندھیری رات۔ منزل دور کی

سے "دوپا" سے مراد

رفتم دماغش را پاک کنم چشمش را هم کور کردم۔

میں نے اس کی ناک صاف کرنی چاہی تھی مگر اس کی آنکھ بھی پھوڑ دی دیکھنے میں نے چاہا تو یہ تھا کہ اس کے ساتھ بھلائی کروں مگر سوء اتفاق سے وہ ہو گئی اس کے لئے برائی،

رنج بکش تا بگنج برسی۔

تکلیف اٹھا تاکہ راحت پائے۔

روباہے افتاد در خم نیل۔ گفت "منم طاؤس علیین[1]"

لومڑی نیل کے مٹکے میں گر گئی کہنے لگی میں تو طاؤس علیین ہوں" "گھی گر گیا تو ابالی ہی بھاتے"

ع روح را صحبت ناجنس عذابیست الیم

ع۔ روح کو صحبت ناجنس ہے اک سخت عذاب

روز امید بس دراز بود۔

امید کا دن بہت بڑا ہوتا ہے۔

روزہ گرفتن صرفہ ندارد۔

روزہ رکھنے سے بچت نہیں ہوتی۔

روغن ریختہ نذر امام جعفر صادق

گرا ہوا گھی امام جعفر صادق کی نذر "موئی بچھیا بامن کے نام جو نہ بھائے آپ کو۔ دو بہو کے باپ کو"

رویش ببیں حالش مپرس

اس کی صورت دیکھ لو حال نہ پوچھو "فقیر کی صورت سوال ہے"۔

زبان خوش مار را از سوراخ بیروں مے آرد۔

شیریں آواز سانپ کو بھی سوراخ سے نکال لاتی ہے۔

زخم زبان بدتر از زخم شمشیر است

زبان کا گھاؤ تلوار کے زخم سے بدتر ہے۔ "چھری کا تیر کا تلوار کا تو گھاؤ بھرا + لگا جو زخم زبان کا رہا ہمیشہ ہرا"

زفاف آمدہ است و عروس رفتہ است سر آب۔

برات دروازہ پر ہے اور دلہن پاخانہ گئی ہیں "شکار کے وقت کتیا ہگاسی"

زمستان رفت و روسیاہی بزغال فروش ماند[2]

جاڑے چلے گئے مگر کوئلے بیچنے والے کا منہ کالا رہ گیا یعنی "بات رہ جاتی ہے اور وقت نکل جاتا ہے"

[1] ایک بہشت کا نام ہے
[2] یعنے بحالت پیش ماند۔

| | |
|---|---|
| ع زن بیوہ مکن اگر چہ حور است۔ | ع۔ حور ہی کیوں نہ ہو بیوہ سے نہ کرنا شادی۔ |
| زیر کاسہ نیم کاسہ ایست۔ | پیالہ کے نیچے پیالی ہے۔ "دال میں کچھ کالا کالا ہے" |
| ع سخن تا نپرسند لب بستہ دار۔ | ع۔ جب تلک تجھ سے نہ پوچھا جائے تو خاموش رہ |
| سر در میان سرہا آورد | (اور) سروں میں (اپنا) سر اڑا دیا یعنی گاجروں میں گٹھلیاں یا ٹکوں میں جھنجیاں ملانا"۔ "تو کون کہ میں خواہ مخواہ"۔ |
| سرش مثل کون طاس است | اس کا سر تانبڑا ہے (یعنی کھوپری پر بال نہیں ہیں) |
| سر گنجشک خوردی کہ این قدر حرف میزنی؟ | کیا تو نے چڑیا کا سر کھا لیا ہے جو اس قدر باتیں کرتا ہے؟ |
| سکوت موجب[ے] رضاست۔ یا السکوت علامة الرضا۔ | خاموشی رضامندی کی علامت ہے "الخاموشی نیم رضا" "السکوت کالاقرار" |
| سگ چہ چیز است کہ پشمش باشی | (خود) کتا ہی کیا چیز ہے کہ تو اس کی پشم ہے (یعنی خود تیرا آقا ہی کیا بلا ہے کہ تجھے کچھ سمجھا جائے) |
| سگ زرد برادر شغال سیاہ | زرد کتا کالے گیدڑ کا بھائی "چوروں کے بھائی گرہ کٹ" |
| سگ زندہ بہ از شیر مردہ | زندہ کتا مردہ شیر سے بہتر ہے۔ "سگ منصو بہ از برادر دور" |
| سگ ہم در خانہ خود شیر است | "کتا بھی اپنی گلی میں شیر ہوتا ہے"۔ |
| سلامتی بہترین نعمتہا ست | سلامتی بہترین نعمت ہے۔ |
| سنگ بزرگ علامت نہ زدن است | بڑا پتھر نہ مارنے کی علامت ہے "جو گرجتے ہیں وہ برستے نہیں"۔ |
| سنگ را سنگ مے شکند۔ | پتھر کو پتھر ہی توڑتا ہے۔ "لوہے کو لوہا ہی کاٹتا ہے" |
| سنگ زدن بمحل بہ کہ زر دادن بے محل | بے موقع روپیہ دینے سے برمحل پتھر مارنا بہتر ہے۔ |

ے بموجب بمعنی علامت بولتے ہیں۔

سوداگر پنیر در شیشہ میخورد

سوداگر بوتل میں (رکھ کر) پنیر کھاتا ہے (یعنی سخت کنجوس ہے)

شاگرد رفتہ رفتہ باستاد میرسد

رفتہ رفتہ شاگرد استاد کا ہمسر ہو جاتا ہے

شاہنامہ آخرش خوش است

شاہنامہ کا خاتمہ خوب ہے (یعنی کسی شے کو شروع سے آخر تک دیکھنے کے بعد اس کے حسن و قبح پر رائے قایم کرنی چاہیئے)

شب پنبہ دانہ دُر مے نماید۔

رات میں بنولہ بھی موتی معلوم ہوتا ہے۔

ع شب گربہ سمور مے نماید۔

ع بلی سمور ہوتی ہے معلوم رات میں۔

شتر کہ نوالہ میخواہد گردنش را دراز مے کند۔

اونٹ کو جب چارہ کی ضرورت ہوتی ہے تو اپنی گردن کو اُٹھاتا ہے (مراد یہ کہ کوئی چیز حاصل کرنے کے لئے کوشش کرنی ضروری ہے)

شتر ہر قدر از جاز بدش مے آید بیخ گوشش سبز مے شود

اونٹ جس قدر جاز سے گھبراتا ہے اتنا ہی وہ اس کے سامنے آتی ہے (جاز ایک قسم کی خاردار جھاڑی ہوتی ہے جسے اونٹ نہایت ناپسند کرتا ہے)

شخصیکہ اطاق ندارد فرش ہم لازم ندارد

جس شخص کے پاس کمرہ نہیں اُسے فرش کی کیا ضرورت ہے۔

شراب مفت قاضی ہم میخورد

مفت کی شراب قاضی بھی پی لیتا ہے۔ مفت کی مے قاضی کو بھی حلال ہے۔

شغال بیشہ مازندران را نگیرد جز سگ مازندرانی

شغال[5] بیشہ مازندران کو نہ پکڑے جز سگ مازندرانی

شغال یا میدود یا زوزہ مے کشد

گیدڑ یا دوڑتا ہے یا چلاتا ہے (یعنی ایک وقت میں دونوں کام نہیں کر سکتا) ملازم جس سے ایک ہی وقت میں کئی کام کرنے کو کہا جائے وہ یہ مثل استعمال کرتا ہے "آیا چنے ہی کھالو یا شہنائی ہی بجالو"۔

[5] خیال کیا جاتا ہے کہ گیدڑ جس وقت دوڑتا ہو تو چلا نہیں سکتا۔

| | |
|---|---|
| شکلش را اگر در خلا بکشی افتادہ از دست مردم نے افتد۔ | اگر پاخانہ میں اس کی تصویر کھینچو تو آفتابہ آدمی کے ہاتھ سے چھوٹ پڑے (بدصورتی کی ہجو) |
| شکمش قل ہو اللہ میخواند | "اس کی آنتیں قل ہو اللہ پڑھ رہی ہیں" (یعنی سخت بھوکا ہے) |
| ع شنیدن کے بود مانند دیدن | ع۔ سننا نہیں ہوتا دیکھنے کے مانند۔ |
| شوخی شوخی ہا ریش بابا ہم شوخی | "ماں چھوڑ موسی سے ٹھٹھا" |
| شیرہ آنست کہ خودش بیاید | "شیرہ" تو وہ ہے جو خود نکل آئے (یعنی محبت جبر سے نہیں ہوتی) |
| شیرہ بسرت نمالد | وہ تیرے سر پر شیرہ نہ مل دے (یعنی خبردار رہنا کہیں وہ تجھے فریب نہ دے دے) |
| صبر مفتاح کارہاست | صبر کاموں کی کنجی ہے |
| صدا از یک دست بر نیاید۔ | "ایک ہاتھ سے تالی نہیں بجتی" |
| صدایش بسرش خوش مے آید | اسے اپنی آواز اچھی معلوم ہوتی ہے۔ |
| صد تا گنجشک با جیق و جیقش نیم من است<br>گاوے بکش کہ گر دو رانش سی من است | سو چڑیاں مع اپنی چوں چوں کے نصف من ہوتی ہیں۔ گائے ذبح کر کہ اس کی ایک ران تیس من ہوتی ہے (وزیر کی نصیحت گورنر کو کہ چھوٹے چھوٹے لوگوں پر ہاتھ نہ ڈالے) |
| صد کوزہ بسازد و یکے دستہ ندارد | سو پیالے بناتا ہے دستہ ایک میں بھی نہیں ہوتا (یعنی اسکی ایک بات بھی قابل اعتبار نہیں۔ سراپا جھوٹ بولتا ہے) |
| ع صوت خودش بگوش خودش خوش صدا بود | ع بھلی لگتی ہے اس کے اپنے کانوں کو صدا اپنی۔ |
| ع صید را چوں اجل آید سوئے صیاد رود | آتی ہے اجل شکار کی جب، صیاد کی سمت بھاگتا ہے "گیدڑ کی موت آتی ہے تو شہر کو بھاگتا ہے" |

۵ پھلوں کا تازہ عرق نیز شربت قوام کیا ہوا۔

| | |
|---|---|
| طبل درون خالی آواز بسیار دارد | کھوکھلے ڈھول میں بہت آواز ہوتی ہے (یعنے اوچھے اور چھچھورے لوگ ہی ڈینگیں مارا کرتے ہیں) "جو ظرف کہ خالی ہے صدا دیتا ہے" |
| طشت او از بام افتاد۔ | اس کا کام درہم برہم ہو گیا۔ |
| ع ظالم ار مظلوم باشد شکوہ چیست | ع۔ شکایت کیا اگر ظالم (کبھی) مظلوم بن جائے |
| ظالم از مظلوم باشد شکوہ چی | ظالم (بلا وجہ) مظلوم سے گلہ مند ہوتا ہے۔ |
| ظرفش پر یز شدہ۔ | اس کا برتن بھر گیا۔ (یعنی اس کی عمر ختم ہو گئی) |
| عاشقیکہ پول ندارد کنگر میخورد | جس عاشق کے پاس پیسہ نہیں وہ کنگر کھاتا ہے "زر نیست عشق ٹیں ٹیں" |
| ع عاقبت جوئندہ یابندہ است | ع۔ پا ہی لیتا ہے ڈھونڈھنے والا۔ مَن جَدَّ وَجَدَ |
| عشق و رشک جدا نمے شود۔ | عشق اور رشک جدا نہیں ہوتے |
| عقد را بر عرش خواندہ اند | آسمان پر ہی نکاح پڑھ دیا ہے |
| علم ہر کار بہتر از جہلش است | ہر بات کا جاننا اس کے نہ جاننے سے بہتر ہے "علم شئے بہ (از) جہل شئے" |
| عمر او آفتاب لب بام است | اس کی عمر غروب ہونے والے سورج کی مانند ہے "وہ گور میں پاؤں لٹکائے بیٹھا ہے" |
| عمر آفتاب سر کوہ است | اس کی عمر غروب ہونے والے سورج کی مانند ہے "وہ گور میں پاؤں لٹکائے بیٹھا ہے" |
| عیال پرستی خدا پرستی است | اہل و عیال کی پرورش خدا پرستی ہے |
| عیب خود را کسے نمے بیند<br>ہر کسے عیب دیگرے چیند | عیب اپنا نظر نہیں آتا + دوسروں پہ ہے نکتہ چین دنیا<br>اور دوسروں کی بری بات تو بھاتی نہیں تمکو + پر اپنی برائی نظر آتی نہیں تمکو |
| عید فطر ہرگز عاشور را نمے شود۔ | عید الفطر دہم محرم کو کبھی نہیں ہوتی۔ |

کنگر ایک قسم کی بے مزہ پہاڑی ترکاری ہوتی ہے

| | |
|---|---|
| فردائے شمادہ سال است | تمہاری کل دس برس کی ہے۔ |
| فروشندہ "یا قیمت تمام یا منت تمام" | قیمت دیجئے تو پوری ورنہ یوں ہی نذر ہے |
| ع فقارہ چوں بلند شود سرنگون شود | سرنگون ہوتا ہے جب فوارہ ہوتا ہے بلند |
| فلاں شخص اینقدر بخیل است کہ شب اگر ناودان خانہ اش در بیروں کوچہ باشد خوابش نمے برد۔ | فلاں شخص اس قدر بخیل ہے کہ اگر رات کو اس کے گھر کا پرنالہ باہر کی طرف گلی میں ہو تو اُسے نیند نہیں آتی۔ "دینے کے نام کو اڑ بھی دے کر نہیں سوتا"۔ |
| فیل بیاد ہندوستان افتاد | ہاتھی کو ہندوستان یاد آیا (یعنی کسی کو اپنا وطن یاد آیا) |
| قوز بالائے قوز | "مصیبت پر مصیبت" "چولہے سے نکال بھاڑ میں جھونکا" |
| ع کار بوزینہ نیست نجاری | ع کام بندر کا نہیں نجاری۔ |
| کارد باستخواں رسید۔ | چھری ہڈی تک پہنچ گئی "پانی سر سے گذر گیا"۔ |
| ؎ کار ہر بافندہ و حلاج نیست<br>از کمان سست تیر انداختن | ؎ تیر اندازی کمان سست سے<br>کام ہر دُھنتے جلاہے کا نہیں |
| کاسہ از آش گرم تر | پیالہ شوربے سے زیادہ گرم (ایسے موقع پر بولتے ہیں جہاں چھوٹے بڑوں سے زیادہ سرگرمی کا اظہار کرتے ہیں) "بڑے میاں سو بڑے میاں چھوٹے میاں سبحان اللہ"۔ |
| کاشکے مہارش دست من بود | کاش اس کی نکیل میرے ہاتھ میں ہوتی۔ |
| ع کچل ار طبیب بودے سرِ خود دوا بکردے | ع کرتا اپنی ہی دوا گنجا اگر ہوتا طبیب |
| کرہ خر از غریت پیش مادر است | گدھے کا بچہ گدھے پن میں اپنی ماں سے کچھ زیادہ ہی ہوتا ہے۔ "کوے کا بچہ کوے سے سیانا"۔ |

؎ بازاری زبان میں "فوارہ" کو "فقارہ" کہتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| کس نخارد پشت من جز ناخن انگشت من | اپنی انگلی اپنے ناخن کے سوا کوئی میری پیٹھ کھجلاتا نہیں "اپنے ہی تھوک سے حلق گیلا ہوتا ہے" |
| کسے جو نکاشت کہ گندم درو کرد | ایسا کوئی نہیں کہ جس نے جو بوئے ہوں اور گیہوں کاٹے ہوں "جیسی کرنی ویسی بھرنی" |
| کسے را کہ از شہد میتوان کشت زہر دادن چہ سود۔ | ع گڑ سے جو مرے تو زہر کیوں دو۔ |
| کسیکہ پول ندارد گہ میخورد | جس کے پاس پیسہ نہیں وہ گو کھاتا ہے "کوڑی نہ ہو تو کوڑی کے پھر تین تین ہیں" |
| کسیکہ زر دارد ترس دارد و کسیکہ زر ندارد الم دارد۔ | جس کے پاس پیسہ ہے وہ ڈرتا ہے۔ نادار مفلسی کے رنج سے مرتا ہے۔ |
| کسیکہ کتاب بعاریت بدہد یک دستش را باید برید و کسیکہ پس دہد دو دستش را باید زد۔ | جو شخص کہ کتاب مستعار دیتا ہے اس کا ایک ہاتھ کاٹ لینا چاہیئے اور جو شخص واپس دیتا ہے اس کے دونوں ہاتھ قلم کر دینے چاہئیں |
| کسیکہ نمیداند آدم و حوا است | جنہیں نہیں معلوم وہ آدم و حوا ہیں (یعنی ساری دنیا جانتی ہے) |
| کسیکہ نمے داند شیخ سعدی و خواجہ حافظ است۔ | جنہیں نہیں معلوم وہ شیخ سعدی اور خواجہ حافظ ہیں (یعنی ساری دنیا کو معلوم ہے) |
| کفتر جفتی صنار[۵] یا کریم نمے خواند | جس کبوتر کے جوڑے کی قیمت "صد دینار" ہو وہ یا کریم نہیں کہتا۔ |
| کلاغ بچہ خود را از ہمہ خوشگل تر مے پندارد کلاہ تقی بر سر نقی۔ | کوا اپنے بچہ کو سب سے زیادہ خوب صورت خیال کرتا ہے "تقی کی ٹوپی نقی کے سر پر" "احمد کی پگڑی محمود کے سر" "دادا جی کا فاتحہ۔ حلوائی کی دوکان" |

۵ صنار بجائے "صد دینار" دو شاہی کی قیمت کا ایک تانبے کا سکہ۔

کلاہش پشم ندارد

اس کی ٹوپی میں اون نہیں (یعنی وہ ناکارہ ہے)

کل طویل احمق الا عمر کل قصیر فتنہ الا علی

(حضرت) عمر رضہ کے سوا ہر طویل القامتہ احمق ہوتا ہے۔ (حضرت) علیؑ کے سوا ہر کوتاہ قامت فساد کی جڑ ہوتا ہے۔

کم گفتن دلیل ہوشمندیست

کم بولنا عقلمندی کی دلیل ہے۔

کوسہ وریش پہن

(بڑی گھنی - کچیہ داڑھی والا - بڑی بڑی آنکھیں اندھا سا)

کوہ کندن و موش درآوردن

پہاڑ کھودنا اور چوہا نکالنا "کوہ کندن وکاہ برآوردن"

؏ - کہ بر سنگ غلطان نہ روید نبات

؎ پتھر جو لڑھکتا ہوا ہو اس پر + جم سکتی نہیں کبھی بھی کائی

کہ از کبود کم نیست۔

کیست تیلیا کیست سے کم نہیں۔ "ترئی بہ کار لعنت بہ ہر دو"

گاؤ یکہ بہ گُہ خوردن عادت کردہ محال است کہ علاجش را بکنند

جس گائے کی گُہ کھانے کی عادت ہو گئی اس کا علاج محال ہے (ایسے شخص کے متعلق کہا جاتا ہے جیسے ایک ہی قصور پر بار بار تنبیہ کی گئی ہو اور وہ باز نہ آیا ہو)

گربہ گرسنہ پیہ بخواب مے بیند

بھوکی بلی کو خواب میں چربی ہی نظر آتی ہے۔ "بلی کو خواب میں چھیچھڑے ہی نظر آتے ہیں"۔

گر کنی داد ور کنی فریاد + مال را زدزد پس نخواہد داد

چیخو چلاؤ یا کرو فریاد + چور تو مال پھیرنے سے رہا۔

؎ گر نبودے چوب تر + فرمان نہ بردے گاو خر

اگر ان کو ڈنڈے کا ہوتا نہ ڈر + تو کہنا نہ مانتے گاؤ خر

گریۂ بوقت بہ از خندۂ بے وقت

برمحل رونا بے محل ہنسنے سے بہتر ہے۔

؎ گلیم بخت کسے را کہ بافتند سیاہ
بآب زمزم و کوثر سفید نتوان کرد۔

سیاہ جس کے نصیبہ کی ہو بنی چادر
وہ آب زمزم و کوثر سے بھی سفید نہ ہو

| | |
|---|---|
| گنجشک در دست بہ از باز در ہوا | وہ چڑیا جو ہاتھ میں ہو اس باز سے بہتر ہے جو ہوا میں ہو (یعنے اڑ رہا ہو اور ہمارے قبضہ میں نہ ہو) "نونقد نہ تیرہ ادھار" |
| گنجشک را گفتند کہ "منارہ بچونت" گفت "چیزے بگو کہ بگنجد" | چڑیا سے کہا کہ "منارہ بچونت" (یعنی بگون تو) بولی ایسی بات کہو کہ جو ممکن بھی ہو۔ |
| گنجشک گوشتالو[1] توت درست فرو مے برد وقتیکہ بزرگ میشود ارزن را پوست مے کند۔ | چڑیا کا بچہ ثابت شہتوت نگلتا جاتا ہے مگر جب بڑا ہوتا ہے چینا کے دانہ پر سے چھلکا اتارتا ہے (مراد یہ کہ لڑکپن کی عمر میں انسان بے توجہی سے کام کرتا ہے لیکن سن رسیدہ ہو کر ہوشیار ہو جاتا ہے) |
| گنجشکہائے امسالی گنجشکہائے پارسالی را یاد مید ہند۔ | اس سال کی چڑیاں پار سال کی چڑیوں کو تعلیم دیتی ہیں "نواسی نانی کو عقیس دے" |
| گوز بہ بازار مسگری | ٹھٹیروں کے بازار میں گوز یہ نقارخانہ میں طوطی کی آواز کون سنتا ہے۔ |
| گوسالہ تا گاب[2] شود دل صاحبش آب شود | بچھیا جب تک گائے ہو اس کا مالک تنگ آجاتا ہے |
| لاف در غربت زدن | پردیس میں شیخی مارنا (جہاں کوئی واقف نہیں اور غلط بیانی کی تردید نہیں کرسکتا) |
| لقمہ شکم را سیر نمیکند اما محبت را زیادہ میکند | نوالہ پیٹ نہیں بھر دیتا لیکن محبت بڑھا دیتا ہے |
| مار تا راست نشود داخل سوراخ خود نمے گردد۔ | سانپ جب تک سیدھا نہیں ہوتا اپنے بل میں نہیں جا سکتا۔ |
| مار کہ از پودینہ بدش می آید دم سوراخش سبز مے شود | سانپ کو پودینہ جتنا برا معلوم ہوتا ہے اتنا ہی وہ اس کے سوراخ پر اگتا ہے |

۱؎ "گوشتالو" گوشت کا لوتھڑا۔ جبکہ پر بھی اچھی طرح نہ نکلے ہوں۔

۲؎ بازاری زبان میں "گاؤ" کو "گاب" اور "آب" کو "آو" کہتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| ماروے خود را از سیلی سرخ داریم والا از زور گرسنگی قوت زانو نداریم | تماچوں کی ضرب سے میرا منہ لال ہے ورنہ بھوک کے مارے بُرا حال ہے (یعنی ظاہری حالت پہ قیاس نہ کرو۔ |
| مال بد بیخ ریش صاحبش | بُرا مال (اس کے) مالک کے سر |
| ماما چہ کہ دونا شد سر بچہ کج مے شود | دو دائیوں میں بچہ کا سر ٹیڑھا ہو جاتا ہے "دو ملاؤں میں مرغی حرام" |
| ماہ بچنین روشنائی ہر ماہے سہ شب پنہان است و روے صورت تو تمام وقت آشکار است۔ | چاند اس درجہ روشنی کے باوجود ہر مہینہ میں تین رات چھپا رہتا ہے لیکن تیری شکل ہر وقت آشکارا ہے (طعنہ کے طور پر کسی زحمت رساں شخص سے کہتے ہیں۔ |
| مثل خروس بے محل بانگ میزند | مرغ بے ہنگام[۵] کی طرح (بے محل) بول اٹھتا ہے (یعنے بے وقت کام کرتا ہے) |
| مثل شتر بر نردبان | ع اس طرح جیسے اونٹ سیڑھی پر (یعنے بے انتہا بے تُک) |
| مثل شیر شکار بکن تا روباہ از دولت سر تو بخورد۔ | شیر کی طرح شکار کر تا کہ لومڑی بھی تیرے حاصل کئے ہوئے پر گذارہ کر سکے |
| مثل ماچ بعد از جماع | اس طرح جیسے جماع کے بعد بوسہ (یعنے بے لطف و بے لذت) |
| مثل مجسمہ برجا خشک شدم۔ | میں بت کی طرح اپنی جگہ سوکھ کے رہ گیا۔ |
| مثل نقش بر دیوار۔ | اس طرح جیسے دیوار پر تصویر (یعنی ہکّا بکّا) |
| محبت خوب است از ہر دو سر باشد از یک طرف دردِ سر است۔ | محبت دونوں طرف سے ہو تو خوب ہے ایکطرف سے دردِ سر ہے۔ |

۵ مرغ بے ہنگام نحس خیال کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| محتسب در بازار است | پولیس انسپکٹر بازار میں موجود ہے (یعنی اس قدر آپے سے باہر نہ ہو ورنہ سزا پاؤ گے) |
| مردانگی با شمشیر است نہ با توپ و تفنگ | بہادری تلوار (سے لڑنے) میں ہے۔ نہ توپ اور بندوق (سے لڑنے) میں |
| مردہا مردہ اند زندہ ہا نمیرند | جو مر چکے وہ تو مر ہی چکے (اب کہیں) زندوں کی خیر ہو |
| مرغ و ماہی در خواب دیدہ است | پرند اور مچھلی خواب میں دیکھی ہے (یعنی اس کے بھلے دن آ گئے۔ |
| مرگ میخواہی برو جیلاں | ع مرنے کی تمنا ہے تو جیلان چلا جا (ایسے شخص سے کہا جاتا ہے جو اپنے جائز مطالبہ سے زیادہ کا خواہشمند ہو۔ گیلان کی آب و ہوا مرطوب اور مضر صحت ہے) |
| ع مسلمان نشود کافر نہ بیند | ع خدا محفوظ رکھے اُس سے کافر اور مسلمان کو |
| مُشتِ پس خایہ | خصی کرنے کے بعد گھونسہ "موے پر سو دُرّے" "مفلسی میں آٹا گیلا" |
| مشتش وا شد | اس کی مٹھی کھل گئی (یعنے اس کا راز افشا ہو گیا) |
| ملازم نو تیز رو۔ | نیا نوکر مستعد۔ |
| ع ملا شدن چہ آسان آدم شدن چہ مشکل | ؎ کس قدر سہل ہے ملا بننا کیسا دشوار ہے انسان ہونا<br>"شیخ جی صاحب فرشتہ ہوں تو ہوں + آدمی ہونا بہت دشوار ہے" |
| من آب باریک را بہتر از سیلاب رود خانہ میدانم کہ سالے یکبار بیاید و باقی سال خشک مے باشد | میں سوتے کو دریا کے سیلاب پر ترجیح دیتا ہوں جو سال میں ایکمرتبہ آتا ہے اور باقی سال خشک رہتا ہے |

؎ ہر آنکس خواب بیند مرغ و ماہی + نمیرد تا نہ بیند بادشاہی (نادر شاہ کے خواب کی طرف اشارہ ہے)

| | |
|---|---|
| من بچہ پیش از قبالہ٭ ہستم | میں اپنے باپ کے نکاح سے پہلے پیدا ہوا ہوں (یعنی میں سب کچھ جانتا ہوں مجھے کیا سکھاتی ہو، (لوطیوں کا محاورہ) |
| من بچہ خاکِ پاکم | میں شیرازی ہوں (خاک پاک سے مراد شیراز) |
| ع۔ من ترا حاجی بگویم تو مرا حاجی بگو | ع۔ ہم تمہیں حاجی کہیں اور تم ہمیں حاجی کہو۔ |
| من جواب دو زن را نمے توانم بدہم | میں دو بیویوں سے عہدہ برآ نہیں ہو سکتا۔ |
| من چہل سال است دریں خانہ مثل سگ پارس کردہ ام تا حالا محرم شدہ ام | میں نے چالیس برس تک اس گھر میں کتے کی طرح خدمت کی ہے تب کہیں محرم راز ہوا ہوں (پارس کردن۔ کتے کا بھونکنا) |
| من رگ و ریشۂ او را میدانم | "میں اس کے رگ و ریشہ سے واقف ہوں" |
| من زبانم مو در آورد از بسکہ بایں نصیحت کردم | میں نے اُسے اس قدر سمجھایا کہ میری زبان پر بال نکل آئے (یعنی میں اُسے سمجھاتے سمجھاتے عاجز آگیا)۔ |
| مہمان خر صاحب خانہ است | مہمان میزبان کا گدھا ہوتا ہے (یعنی میں تمہاری متابعت کروں گا) |
| مہمان کہ خیلے جائے ماند بار مے شود | جو مہمان کہ زیادہ ٹھہرتا ہے وہ بار خاطر ہو جاتا ہے "ایک دن کا مہمان دو دن کا مہمان تیسرے دن وبال جان" |
| من صد تا مثل شما را سر چو میبرم و تشنہ بر مے گردانم۔ | میں تم جیسے سینکڑوں کو دریا پر لے جاؤں اور پیاسا لوٹا لاؤں "یہ بیچ آؤں تو بیع بھی نہ کھلے" |
| مے بخور، منبر بسوزاں، آتش اندر خرقہ کن۔ ساکن بتخانہ باش و مردم آزاری مکن۔ | پھونکدے خرقہ جلادے منبر اور پی لے شراب جا کے بت خانہ میں رہ پر مردم آزاری نہ کر |

٭ قبالہ یعنی نکاحنامہ۔

| | |
|---|---|
| میمون ہر چہ زشت[۱] تر است بازیش خوشتر است | بندر جتنا بدصورت ہے اس کی حرکتیں اتنی ہی دل پسند ہیں (ایسے مریض سے کہتے ہیں جو تلخ دوا سے گھبراتا ہو) |
| نقد را بہ نسیہ نہ باید داد | نقد کو قرض (کی امید پر) ہاتھ سے نہ دینا چاہئے "نو نقد نہ تیرہ ادھار" |
| ۵ نمے بینی کہ گاوے در علف زار<br>بیالاید ہمہ گاواں دہ را | ۵ کیا تو نے نہیں دیکھا اک گائے چراگاہ کی کر دیتی ہے آلودہ کل گاؤں کی گایوں کو "ایک مچھلی سارے تالاب کو گندہ کرتی ہے"۔ |
| نخواندہ ملا است | وہ بے پڑھے ہی ملا ہے (شیخی خوردن کیلئے طعنہ) |
| نوکر۔ کار ما مثل آشپز سے مے ماند<br>ہر چہ میدہی آش مے خوری۔ | ہمارا کام تو مثل باورچی کے ہے جیسا سامان آپ دیں گے ویسا ہی کھانے کو ملے گا "جیسی تری چاولی ویسے میرے گیت" "جیسا تیرا لون پانی ویسا میرا کام جانی" |
| نوکرے کہ جیرہ و مواجب ندارد آں<br>نوکر تاج سر آقا است | جس نوکر کو تنخواہ اور روٹی کپڑا نہیں دیا جاتا وہ اپنے آقا کے سر کا تاج ہوتا ہے (یعنے نہایت لاأبالی اور بے پرواہ ہوتا ہے) |
| نہ آفتاب ازیں گرم تر مے شود نہ<br>غلام ازیں سیاہ تر | نہ سورج اس سے زیادہ گرم ہوگا نہ خدمتگار اس سے زیادہ کالا۔ |
| نہ خوب خوب است نہ بد بد | نہ اچھا ہی ہے نہ برا۔ |
| نہ خود خورد نہ بہ کس دہد گندہ کند بہ سگ دہد | نہ آپ کھائے نہ دوسرے کو دے۔ سڑے اور کتے کو کھلاتے |
| ع۔ نہ زنگی بہ گرمابہ[۲] گردد سفید | ع نہلانے سے گورا حبشی ہو نہیں سکتا۔ "کالے صابن لگانے گورے نہیں ہوتے"۔ |

۱؎ ۔ زشت تر کا مخفف ہے

۲؎ ۔ حمام۔

**وعدہ کردن آسان ست ایفاش مشکل**

ع۔ "وعدہ آسان ہے وعدہ کی وفا مشکل ہے"۔

**وقتِ گل نے۔ یا۔ سالیکہ جمعہ نداسد**

بانس میں پھول آنے کے وقت۔ یا جس سال نہیں جمعہ نہ ہو (مراد یہ کہ کبھی نہیں جس طرح اردو میں کہتے ہیں کالی۔ پیلی یا سفید جمعرات کو)

**وقتیکہ گوزید خود را جمع میکند**

گوز لگانے کے بعد سنجیدہ بنتا ہے۔

**ولایت حاکم دارد**

حاکم ملک میں موجود ہے (یعنے اس قدر آپے سے باہر نہ ہو ورنہ سزا پاؤ گے)

**ہِر از پِر نمے داند**

"ہو لا یعرف الہّر من البّر" ہِر اور پِر میں فرق نہیں کرسکتا (کرنل فلاٹ صاحب کہتے ہیں کہ "ہِر" اور "پِر" بے معنی لفظ ہیں لیکن یہ فقرہ عربی کی مشہور مثل "ہو لا یعرف الہر من البر" سے ماخوذ ہے۔ بلکہ اسی کا ترجمہ ہے۔ "بِرّ" بگڑ کر "پِرّ" ہو گیا ہے "بِرّ" کے معنے ہیں۔ نیکی۔ بھیڑ کے ہنکانے کی آواز یا لومڑی کا بچہ۔ اور "ہِر" کے معنے ہیں۔ کراہت۔ بھیڑ کو بلانے کی آواز۔ بلی کا بچہ۔ ۱۲ صراح مراد یہ کہ وہ مرغوب و مکروہ یا بچۂ گربہ و بچہ روباہ میں تمیز نہیں کرسکتا یعنے بڑا نادان ہے۔ ۱۲۔ شادان بلگرامی)

**ہرچہ از باد آید بر باد رود**

جو چیز مفت مل جاتی ہے وہ یوں ہی برباد جاتی ہے
"مالِ مفت دلِ بیرحم"

**ہرچہ در دل است بزبان مے آید**

جو کچھ دل میں ہوتا ہے وہی زبان سے نکلتا ہے
"از کوزہ ہمیں برون تراود کہ درو ست"

| | |
|---|---|
| | جتنا رنج کروگے اتنا ہی زیادہ نقصان ہے۔ |
| ہرچہ غصہ بخوری از کیسہ رفتہ است | جاتا ہو تو اس کا غم نہ کیجیے۔ نسیم لکھنوی" "چیزے کہ رفت رفت مکن یاد او دگر + زیرا کہ تازہ کردن غم کار عقل نیست۔ ابن یمین" |
| ہرچہ مے کاری میدروی | جو بوؤگے سو کاٹو گے" "جیسا کرو گے ویسا بھرو گے" "جیسی کرنی ویسی بھرنی" |
| ع۔ ہر درخشندۂ طلا نبود | ع ہر شے جو چمکتی ہے وہ سونا نہیں ہوتی۔ |
| ہر خرکہ ہست ما پالانش ایم | جو گدھا بھی ہو ہم اس کے پالان ہیں (یعنی جو شخص بھی حاکم ہو ہم اس کے اطاعت گذار ہیں) |
| ہر دہے کدخدائے ہر ملکے رسمے دارد | ہر گاؤں کا ایک چودہری اور ہر ملک کا ایک قانون ہوتا ہے "ہر ملکے ہر رسمے" |
| ہر روز خر خرما نمے رید | گدھا ہر روز چھوہارے نہیں ہگتا "ہر روز عید نیست کہ حلوا خورد کسے" |
| ع۔ ہر سخن جائے و ہر نکتہ مکانے دارد<br>ہر سرازیرے یک سر بالائے ہم دارد | ع۔ ہر ایک بات کا ہوتا ہے اک محل و مقام<br>ہر پستی کے لئے ایک بلندی بھی ہے۔ |
| ہرکس بامید ہمسایہ بنشیند شب بے شام مے خواہد | جس شخص (کے خورد و نوش) کا دارومدار ہمسایہ پر ہوتا ہے وہ رات کو بھوکا ہی سوتا ہے۔ (یعنے اس کا ہمسایہ اس کی کچھ امداد نہیں کرتا۔ ہر شخص کو اپنے لئے خود کوشش کرنی چاہیئے) |
| ہرکس برادر نہ دارد قوت زانو نہ دارد یا | جس کے بھائی نہیں اسکے پاؤں میں قوت نہیں |
| ہرکس فرزند ندارد نور چشم ندارد | جس کے بیٹا نہیں وہ نور چشم سے محروم ہے |
| ہرکس پادشاہ خانہ خود است | ہر شخص اپنے گھر کا بادشاہ ہے۔ |
| ع۔ ہر کسے پنج روزہ نوبت اوست | ع۔ "سب بجا جاتے ہیں نوبت اپنی اپنی چار دن" |

ہر کسے کار خودش بار خودش

"دست خود دہان خود"

ع- ہر کہ بامش بیش برفش بیشتر

ع چھت بڑی ہو جس کی اس کی برف بھی ہوگی کثیر
"جن کے رتبے ہیں سوا اُن کو سوا مشکل ہے"

ہر کہ بشب راہ رفت روز بمنزل رسید
ہر کہ بشب خواب رفت خاک بسر میکند

دن کو وہ منزل پہ پہنچا رات کو جو چل پڑا
خاک سر پر ڈالتا ہے رات کو جو سو رہا۔
"سووے گا سو کھووے گا۔ جاگے گا سو پاوے گا"

ہر کہ زر دارد زور دارد

جس کے پاس پیسہ ہے وہی طاقتور ہے

ع- ہر کہ قدرش بیش دردش بیشتر

ع "جن کے رتبے ہیں سوا ان کو سوا مشکل ہے

ہر گریہ از عقبش یک خندہ دارد

رونے کے بعد ہنسنا بھی ہے (یعنی تکلیف کے بعد راحت بھی ہے) "ان مع العسر یسرا"

ع ہرگز سرم ز کاسۂ زانو جدا نہ شد

ع- زانو سے عمر بھر نہ مرا سر جدا ہوا (یعنی میری تمام عمر غم میں بسر ہوئی)

ہر مرغے کہ منقارش کج است باز نیست

ہر وہ پرند جس کی چونچ ٹیڑھی ہو باز نہیں ہوتا
ہوتے سیرت سے ہیں مردان دلاور ممتاز۔
ورنہ صورت میں تو کچھ کم نہیں شہباز سے چیل۔ ذوق

ہر میوہ کہ سرش از باغ بیرون باشد
ہر کس از راہ می گذرد بران سنگ مے اندازد

جس میوہ کی ٹہنیاں باغ سے باہر نکلی ہوتی ہیں جو شخص راستہ سے گذرتا ہے اس پر پتھر مارتا ہے (یعنی اپنی عزیز چیزوں کی حفاظت کرو) بالعموم بیوی کے متعلق استعمال ہوتا ہے)

ہزار نعمت و یک تندرستی

"تندرستی ہزار نعمت ہے" غالب

ع- ہمانکس کہ دندان دہد نان دہد

ع وہ دیتا ہے روٹی دیئے جس نے دانت

ہم خدا و ہم خرمانے شود۔

خدا اور چھوہارے دونوں نہیں مل سکتے
"ہم خدا خواہی و ہم دنیائے دوں +
این خیالست و محالست و جنوں"

| | |
|---|---|
| همه کاره هیچ کاره | ایسا شخص جو ہر بات کے متعلق کچھ نہ کچھ معلومات رکھتا ہو لیکن ماہر کسی فن کا نہ ہو۔ |
| همه ما اولاد آدم هستیم | ہم سب آدم کی اولاد ہیں (ایسے آدمی سے کہا جاتا ہے جو خواہ مخواہ کسی بڑے آدمی کا رشتہ دار بنتا ہے) |
| همیشه واد از نیستی مے زند | ہمیشہ مفلسی کا فریادی رہتا ہے |
| همیشه نانت بشاخ آهو باشد | تیری روٹی ہمیشہ ہرن کے سینگ میں بندھی رہے (یعنی تو ہمیشہ روٹی کو محتاج رہے۔ بدعا) |
| هندوستان بیاد فیل افتاد | ہاتھی کو ہندوستان یاد آیا (یعنی کسی کو اپنا وطن یاد آیا) |
| هنوز بآب نرسیده کفش از پایش بیرون مے کند | پانی تک پہنچنے سے پیشتر ہی پاؤں سے جوتی اتارتا ہے |
| هیچ چیز بهتر از گردن تسلیم نیست | سر جھکا دینے (یعنے عاجزی) سے بہتر اور کوئی بات نہیں۔ |
| هیچکس هرگز چراغش تا صبح نمی سوزد | کسی شخص کا چراغ صبح تک روشن نہیں رہتا (یعنی ہمیشہ کسی کی بنی نہیں رہتی)۔ |
| یا اجل میدواند یا روزی | یا موت دوڑاتی ہے یا روزی۔ |
| یا تخته تخت یا تخته تابوت | "یا تخت یا تختہ" (یعنے یا تخت لینگے یا جان دینگے) |
| یا تخت یا تابوت | "یا تخت یا تختہ" ایضاً |
| ع۔ یارب مباد آنکه گدا معتبر شود | ع الٰہی گدا اگر کو ثروت نہ دینا۔ |
| یار در خانه و من گرد جهان مے گردم<br>آب در کوزه و من تشنه لبان میگردم | ست بغل میں یار ہے اور ڈھونڈتا پھرتا ہوں گھر گھر میں<br>پیالہ میں ہے پانی پیاس سے پھرتا ہوں مضطر میں<br>"ڈھنڈورا شہر میں بچہ بغل میں"۔ |

یا سر یا کلاہ

یکرنگ تر ز بیضہ نہ دیدم دریں جہاں
چوں پوستہ اش دریدم دیدم دو رنگ ہست

(یا سر یا ٹوپی یعنی یا تو سر دیں گے یا تاج لے لینگے)
انڈے سے زیادہ کوئی یکرنگ نہ پایا۔
پر توڑ کے دیکھا تو دورنگی نظر آئی۔

یک سنگ و دو چغوک

(ایک پتھر اور دو چڑیاں "ایک پنتھ دو کاج")
چہ خوش بود کہ بر آید بیک کرشمہ دو کار

یک شاخہ از ریشم بگرد اگر بلند۔

(میں اپنی داڑھی کے ایک بال کی شرط لگاتا ہوں اگر وہ ایسا کرے "اگر ایسا نہ ہو تو مونچھ منڈا دوں")

# ضمیمہ ج

## سکے

دینار = ایک فرضی سکہ
۵ دینار = ایک غاز (ایک فرضی سکہ)
۱۰ غاز = ۵۰ دینار = ایک شاہی
۲ شاہی = ایک محمدی
۲ محمدی = ۴ شاہی = ایک عباسی
۵ عباسی = ۲۰ شاہی = ۱۰۰۰ دینار = ایک قران
۱۰ قران = ۱۰۰۰۰ دینار = ایک تومان

## اوزان

ایران میں قیمتی چیزیں اور مختلف قسم کے اناج تولے جاتے ہیں ناپے نہیں جاتے

نخود
۲۴ نخود = ایک مثقال۔
۹۰ مثقال = ایک وقیہ۔
۸ وقیہ = ایک من تبریزی
۲ من تبریزی = ایک من شاہی
۴ من تبریزی = ایک من رے
۸ من شاہی = ایک من ہاشمی
۵۰ من شاہی = ایک ضروار

## لمبائی کے پیمانے

موئے شتر
جو
انگشت
بہر = (انگلی کی پور)
۲ بہر = ایک گرہ
۱۶ گرہ = ایک گز (تقریباً ۴۰ انچ)
ترکی میں "ارشین" بھی کہتے ہیں
وجب = (بالشت)
وستہ یا
ذرع یا
ارج = ہاتھ یعنی کہنی سے لیکر درمیانی انگلی کے سرے تک کی لمبائی
قدم = ۲ گز
بغل = ایک ہاتھ کی درمیانی انگلی کے سرے سے لیکر دوسرے ہاتھ کی درمیانی انگلی کے سرے تک کی لمبائی۔
کلہ = تقریباً ½ ۵ فیٹ)
فرسخ = ۱۲۰۰۰ قدم یا ۶۰۰۰ گز تقریباً ساڑھے تین یا ¾ ۳ میل انگریزی۔
رشت سے لے کر طہران تک جو نئی سڑک بنی ہے روسی اس کا فاصلہ ۸ ورسٹ فی فرسخ کے حساب شمار کرتے ہیں۔ روسی ورسٹ انگریزی میل کا ۶۶۳ر ہوتا ہے۔